(۱۲۸۸) آئینہ خانہ : اختر حسین جعفری

۱۶۰ ص ، ۳۵ روپے ، لاہور: التحریر ، نقوش پریس لاہور، ۱۹۸۱م .

(۱۲۸۹) آئینہ نظم آزاد : سیّد حسن کاظم حسن .

«آزاد نظم» کے خلاف ، خود ناظم نے کہا ہے کہ اُس نے اس کتاب کا نام «آئینہ نظم آزاد» اس لئے تجویز کیا ہے تا کہ شاهدان نظم اس آئینے کے اندر اپنے اصلی خط و خال کو دیکھ کر حسن و قبح سے بخوبی واقف ہو جائیں .

۹۶ ص ، ایک روپیہ ، لکھنؤ : انجمن محافظ اردو ، سرفراز قومی پریس لکھنؤ، ۱۹۵۲م .

(۱۲۹۰) آهنگ رزم : وقار انبالوی

رزمیہ منظومات ، ۹۵ ص ، لاہور :مکتبہ اردو ، کواپریٹو کیپٹل پرنٹنگ پریس لاہور، ۱۹۳۷م .

آغاز :

فریب امن نہ دے اے خرد کی مکاّری طلسم امن کو توڑ اے جنوں کی خودداری
سکون و امن ہیں هم معنی زوال و اجل نہ زندگی کا پتہ کچھ ، نہ کچھ نشان عمل

(۱۲۹۱) اسرار : علی اختر

۷۰ نظمیں ،

۲۳۲ ص ، تین روپے دو آنے ، حیدرآباد دکن : ادارہ اشاعت اردو ، رزاقی مشین پریس لکھنؤ .

آغاز :

آسماں کے آخری گوشوں پہ مغرب کی طرف ڈوبتے سورج کی رخشانی سے رنگیں ہے فضا

(۱۲۹۲) افسانہ لیلی و مجنوں : میر محمّد حسین تجلی

۱۲۰ ص ، دهلی ،۱۸۴۴م .

(۱۲۹۳) الہام و افکار : جوش ملیح آبادی

۳۵۲ ص، دین محمّد پریس لاہور،۱۹۶۶م.

آغاز :

میرا یہ نام ہے جو ذرا سا اس امر میں شامل فقط زمیں هی نہیں آسمان بھی ہے

اس منزلت میں مرحمت ملحدان کے ساتھ  کچھ عنصر نوازش روحانیاں بھی ہے
تنہا نہیں نوازش روحانیاں کی بات  فیضان اشتراک خراباتیاں بھی ہے

(۱۲۹۴)امتحانی لطائف : آغا سیّد صادق حسین نقوی

ثانوی و اعلی ثانوی امتحانات میں ممتحن کی حیثیت سے مصنّف کے سامنے طلبہ کے جو غیر متعلقہ جوابات آئے اُنہیں منظوم صورت میں پیش کیا گیا ہے۔

نمونہ : بھی جوان آج چشم بددور رہ گئے ہیں میرے وطن میں
بھی ہیں وہ نونہال جن سے بہار آئے گی اس چمن میں

(۱۲۹۵)امتحان وفا : سیّد مسعود حسن رضوی ادیب

ٹینی سن کی نظم « انیک آرڈن » کا منظوم ترجمہ
یونانی دواخانہ پریس الہ آباد ، ۱۹۲۰م

(۱۲۹۶)انقلابی تحفہ : ڈاکٹر سیّد محمّد سبطین تقوی

۲۷۲ ص ، جہلم : انجمن غلامان اسلام پنّن وال تحصیل پنڈدادنخان ، فیاض پریس لاہور، ۱۹۸۰م۔

(۱۲۹۷)انوار : علی اختر

۱۶۸ ص ۔

(۱۲۹۸)انوکھا درد : انوار احمد انوار جارچوی

۸۰ ص،۸ آنے ، کراچی: مکتبہ فردوس ، رشید آرٹ پریس کراچی ، ۱۹۶۲م ۔

(۱۲۹۹)۱۹۵۸م کی بہترین نظمیں : ڈاکٹر وزیر آغا

۳۲ شعراء کا منتخب کلام
۱۰۴ ص ، ۱۲ آنے ، لاہور : اکادمی پنجاب ، اردو پریس لاہور ، ۱۹۵۹م ۔

(۱۳۰۰)۱۹۶۱ء کی بہترین نظمیں : ڈاکٹر وزیر آغا

۸۸ ص ، بارہ آنے ، لاہور : اکادمی پنجاب، اتحاد پریس لاہور، ۱۹۶۲م۔

(۱۳۰۱)۱۹۴۲م کی بہترین نظمیں : ناصر کاظمی

مکتبہ جدید لاہور۔

(۱۳۰۲)۱۹۵۴م کا بہترین ادب : عظیم مرتضی - ڈاکٹر وزیر آغا

۴۴۵ ص،۶ روپے ، لاہور: مکتبہ اردو ، پنجاب آرٹ پریس لاہور ، ۱۹۵۵م ۔

(۱۳۰۳)ایک خواب اور : علی سردار جعفری
۷ روپے ، ہند
(۱۳۰۴)بادہ فطرت : میر وزارت حسین زیدی فطرت
فطرت،مولانا سہا بھوپالی اور علامہ تاجور نجیب آبادی کے شاگرد ہیں، یہ کتاب ۱۹۳۸م کو شائع ہوئی۔
نمونہ کلام :

میں نے کہا جناب ، ابھی جاگتے رہو پیارے ہیں محو خواب ، ابھی جاگتے رہو
انسانیت کے نام پہ کچھ زلزلوں کے بعد آئے گا انقلاب ، ابھی جاگتے رہو
دنیا خود اپنی بات پہ قائم نہیں رہی حالات ہیں خراب ، ابھی جاگتے رہو

(۱۳۰۵) بازگشت : ڈاکٹر امیر قزلباش
چھ روپے ، ہند .
(۱۳۰۶)بحضرت یزدان : رئیس امروہی(م ۱۹۸۸م)
۱۱۲ ص ،۱۵ روپے ، کراچی : رئیس اکادمی ، ۱۹۸۴م.
(۱۳۰۷) بقا کے تیور : اکبر کاظمی
۱۲۸ ص ، لاهور : مکتبہ کاظمین ، ۱۹۸۴م .
(۱۳۰۸)بند قبا : محسن نقوی (م ۱۹۹۶م)
۱۵۲ ص ، لاهور : ماوراء پبلشرز، ۱۹۸۴م.
(۱۳۰۹) بھارت درشن (جلد اوّل) : مہدی نظمی ابن مولانا سیّد اولاد حسین عرف للّن صاحب
بھارت کی تہذیب و تمدّن کو منظوم صورت میں پیش کیا گیا ہے۔
۱۹۲ ص ، ۳۰ روپے ، غازی آباد : ہندوستان پبلی کیشنز ، روبی پرنٹنگ پریس دهلی ، ۱۹۸۲م .
آغاز :

ارم جمـــال وہ گلزار آندھرا پریش وہ ارض مرتفع اور ندیوں کا سندر دیش

(۱۳۱۰) بہارستان : مولانا سیّد برکت علی شاہ گوشہ نشین
مولانا ظفرعلی خان (م ۱۹۵۷م ) کی کتاب « بہارستان» پر منظوم تبصرہ

۴۸ ص ، ۲ آنے ، وزیر آباد : دفتر شہنشاہ کربلا ، فینسی سٹیم پریس وزیرآباد ، ۱۹۳۴م ۔

(۱۳۱۱) بیاض مریم : سکندر علی وجد
باره روپے ، دهلی : مکتبه جامعه .

(۱۳۱۲) پتھر کی دیوار : سردار جعفری
سردار جعفری ۵۱-۱۹۵۰ میں جیل میں رہے ، جیل میں کہی گئی منظومات کا مجموعه
ڈھائی روپے ، دهلی : مکتبه شاهراه ، کهنه لیتھو پریس دهلی ، ۱۹۵۳م ۔

(۱۳۱۳) پتھروں کا شہر : علی عباس اُمّید
بھوپال کے مسائل کو منظوم صورت میں پیش کیا گیا ہے
۸۸ ص ، ۵ روپے ، بھوپال ، پرگیا شودھ منڈل .

(۱۳۱۴) پرچم کا ہلال جگمگایا : جمیل نقوی
چند قومی نظمیں، ۸۰ ص ، سوا روپیه ، کراچی : سلطان حسین اینڈ سنز ، ایجوکیشنل پریس کراچی ، ۱۹۶۰م .

(۱۳۱۵) پہلی بارش : ناصر کاظمی
۶۴ ص ، لاهور : شیخ غلام علی اینڈ سنز ، علمی پرنٹنگ پریس ، ۱۹۷۵م.

(۱۳۱۶) پیام جاوید : مرزا عسکری علی خان مجازی ابن مرزا سجّاد علی خان
فلسفه مذهب کو منظوم صورت میں پیش کیا گیا ہے
۱۴۴ ص ، لکھنؤ : صدیق بکڈپو ، مختار پرنٹنگ ورکس لکھنؤ .
آغاز :
راز سے علم و عمل کے تنگ آیا کیا کروں     نقش ہستی کو نگاہ فکر سے دیکھا کروں

(۱۳۱۷) پیام عمل : ایچ ایچ حسینی
۲۰ ص ، ایجوکیشنل پریس کراچی ۔

(۱۳۱۸) پیام نانک : مهدی نظمی
۱۲۸ ص ، ۲۵ روپے ، غازی آباد ، ہندوستان پبلی کیشنز ، جواهر آفسٹ پریس

دھلی، ۱۹۸۳م.
آغاز :
وہ یکتا ، وہ سچا ، سدارھنے والا    نہ ہے اُس کا پیکر نہ ہے اُس کا چھرا
(۱۳۱۹)پیغام عمل : سیّد سجاد حسین سبزواری
مسلمانوں کے شاندار ماضی کی یاد دلا کر مستقبل درخشندہ و تابناک بنانے پر زور دیا ہے
۱۶ ص ، ۵ آنے ، نور آفسٹ پریس راولپنڈی .
(۱۳۲۰)پیکر احساس : شہربانو تاباں عابدی توگانوی
۱۹۸۲م.
نمونہ کلام :
بہت کم اس جہاں میں محرم درد نہاں نکلے    جنھیں ہم مہرباں سمجھے تھے وہ نامہرباں نکلے
میرے ھمدم تیری قربت میں جو لمحے گزارے تھے    وہی لمحے تو میری زندگی کی داستاں نکلے
متاع زندگی تاباں لٹا دی جن کے قدموں پر    بوقت آزمائش ھم سے وہ ہی بدگماں نکلے
(۱۳۲۱)تار نفس : مجتبیٰ حسین عامر موسوی
۱۷۹ ص ،۸ روپے ، حیدرآباد دکن : نیشنل بکڈپو ، ۱۹۷۷م .
(۱۳۲۲)تاریخ اسلام : سیّد منیر علی منیر جعفری
عہد رسالت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو منظوم صورت میں پیش کیا گیا ہے
۱۹۶۲م ، مشہور آرٹ پریس کراچی .
(۱۳۲۳)ترقی پسندوں کے نام : نجم آفندی اکبر آبادی
۶۴ ص ، ایک روپیہ ، حیدرآباد دکن : زاویہ ادب
(۱۳۲۴)تقریظ : مولانا سیّد محمّد جعفر اُمیّد
سیّد اسماعیل حسین منیر شکوہ آبادی کی کتاب پر تقریظ
۷ ص ، مطبع خزینۃ الدرر لکھنؤ.
آغاز :
اگر مرقوم توحید خدا ہو    صریر کلک کلمے کی صدا ہو
لکھوں جب وحدت حق کی عبارت    قلم بنجائے انگشت شہادت

(۱۳۲۵)تنویر خیال : ناظم جعفری
۱۵۱ ص ، ۱۵ روپے ، الہ آباد : شبستان ۔
(۱۳۲۶)تہذیب مودت : نجم آفندی
منظوم پیغامات
۱۴۰ ص، ایک روپیہ ، حیدرآباد دکن : زاویہ ادب.
آغاز : اسلام ہے عالم میں نشان تہذیب قرآن ہے معنی و بیان تہذیب
عزت سے (تہذیب مودت) قائم تہذیب ہے یہ روح روان تہذیب
(۱۳۲۷)ٹوٹے شیشیں کی آخری نظمیں : باقر مہدی
۱۴ روپے ، ھند .
(۱۳۲۸)جام شعور : سیّد اطہر حسین
۲۵۶ ص ، ۱۶ روپے ، لکھنؤ، ۱۹۷۷م.
(۱۳۲۹)جلوۂ آفاق : سیّد آفاق حسین آفاق دھلوی
قومی نظمیں ، غزل و منقبت ،
کراچی : ادارہ نادرات : مشہور پریس کراچی ، ۱۹۷۳م ۔
حضرت علی علیہ السلام کی شان میں فرماتے ہیں :
یہ علم کا در بھی ہے ، وصی بھی ہے ولی بھی آئینہ ہر راز خفی ہے بھی جلی بھی
نور ابدی بھی ہے ضیائے ازلی بھی اک وقت میں یہ بندہ خدا بھی ہے علی بھی
مرکز اسے ہر گردش ساغر کا سمجھئے اک پیر مغان بادہ کوثر کا سمجھئے
(۱۳۳۰)جواھر مہرہ : مولانا سیّد علی نقی صفی لکھنوی
وہ نظمیں جو جلسہ آل انڈیا شیعہ کانفرنس میں ۱۹۰۸م کو پڑھی گئیں،
۳۲ ص ، ۲ آنے ، مطبع گلشن فیض لکھنؤ.
آغاز:
کہیں ترانہ خوش آمدید ہے در ہے کہیں ہے چائے کا دورہ بجائے ساغر مے
مناسبت ہے مقامات پر غرض ہر شے وہ آئیں گھر میں ھمارے خدا کی قدرت ہے
کبھی ہم اُن کو کبھی اپنے گھر کو دیکھتے ہیں
(۱۳۳۱)چاندنی کے ورق : محمّد حیدر گردیزی
ہائیکو کا مجموعہ (ملتان میں اردو شاعری).

(۱۳۳۲)چناب رنگ : شیر افضل جعفری (م۱۹۸۹م)
۱۲۰ ص، پونے دو روپے ،کراچی:حلقہ ارباب فکر، نذیر پرنٹنگ ورکس کراچی.
(۱۳۳۳)حرف تازہ : علی وجدان
۱۲۰ ص ، بیس روپے ، کراچی : نیا زمانہ پبلی کیشنز ، مشہور آفسٹ پریس کراچی ، ۱۹۷۹م .
(۱۳۳۴) حرف و حکایات : جوش ملیح آبادی (م ۱۹۸۲م)
۲۲۰ ص ، لاہور : مکتبہ اردو ، گیلانی الیکٹرک پریس لاہور ،۱۹۴۳م.
(۱۳۳۵)حریم عصمت : آغا سیّد صادق حسین نقوی
صنف لطیف کے حقوق کی حمایت اور اصلاح معاشرہ پر نظمیں
۸۰ ص ، دو روپے ، ملتان : مکتبہ آغا صادق ، پاک الیکٹرک پریس ملتان ، ۱۹۶۸م .
(۱۳۳۶)حسن الاخبار حیدرآباد : مرزا محمّد جعفر اوج
۱۶ ص ، لکھنؤ : الناظر بکڈپو ، ۱۸۷۵م.
(۱۳۳۷)حصار آب : حیات لکھنوی
۱۱۲ ص ،۱۵ روپے، نئی دھلی : پی کے پبلی کیشنز ، ۱۹۷۷م.
(۱۳۳۸)خانہ زنجیر : ندیم جعفری
۱۲۸ ص، ساڑھے چار روپے ، لاہور : مکتبہ ادب جدید ، تعلیمی پرنٹنگ پریس ، ۱۹۶۲م .
آغاز :
چند اشک اور بھی ہیں چند شرر اور بھی ہیں — مسکرانے کو ابھی زخم جگر اور بھی ہیں
اُنہیں کانٹوں کے علاوہ اُنہیں زخموں کے سوا — تلخی غم کے وجوھات مگر اور بھی ہیں
(۱۳۳۹)خلش دل : سیّد حسن عباس زیدی
۲۰۰ ص ، ۴۰ روپے، سرگودھا: ادارہ حریم ادب ، انصار پریس سرگودھا ، ۱۹۸۶م.
(۱۳۴۰)خلوت و جلوت : آغا سیّد صادق حسین
۱۹۶۴م سے ۱۹۷۰م تک کی کھی ہوئی نظمیں اور غزلیں

۱۴۴ ص، ۵ روپے ، ملتان : مکتبۂ آغا صادق ، نوبہار الیکٹرک پریس ملتان ، ۱۹۷۰م .

(۱۳۴۱)خواب منزل : واصف علی واصف

ایک طویل نظم جس میں کچھ پیشین گوئیاں کی گئیں ہیں

۳۵ ص ، علمی پرنٹنگ پریس لاہور .

(۱۳۴۲)خون عبرت : عبرت جارچوی

ایک روپیہ ، کراچی : مکتبہ فردوس خیال.

(۱۳۴۳)خون کی لکیر : سردار جعفری

۶۳ نظمیں ، ۲۲۴ ص ، ساڑھے تین روپے ، بمبئی : قادری پریس بمبئی ، ۱۹۴۹م .

آغاز : زندگی کی اندھیری رات میں درد اور دکھ کی بھری برسات میں
لے کے اک ماہ تمام آیا ہوں میں میکشو ! آتش بجام آیا ہوں میں

(۱۳۴۴)دُرّ منثور : سیّد بشیر حسین زیدی الواسطی

مشاہیر شعراء کے کلام کا انتخاب

۶۴ ص ، ۴ آنے ، مطبع یوسفی دهلی ، ۱۳۳۶ھ/۱۹۱۸م.

(۱۳۴۵)دریا دریا چھرہ : احسن مہدی زیدی

(۱۳۴۶)دشت ایثار : سیّد عون محمّد رضوی

اُن جیالوں کو پاکستانی اہل قلم کا خراج تحسین جنھوں نے وطن عزیز کی خاطر زندگی داؤ پر لگا دی

۲۰۸ ص، حفیظ پرنٹنگ کارپوریشن گوالمنڈی راولپنڈی .

(۱۳۴۷)دھرتی کالمس : زاھدہ زیدی

ھند.

(۱۳۴۸)رات کے ھزار ہاتھ : سیّد علی ظہیر

۵۴ ص ، ۱۵ روپے ، حیدرآباد دکن : فردوسی پرنٹرز و پبلشرز ، سیاست آفسٹ پریس حیدرآباد دکن ، ۱۹۷۷م.

آغاز : فنا کے دشت میں رنگ بقا کی گل کاری قبائے عشق پہ نقش وفائے معیاری

سر ستاں پہ فروغ مقام سرداری وہ دوستوں پہ کرم دشمنوں کی غم خواری

(۱۳۴۹) رامش و رنگ : جوش ملیح آبادی (م ۱۹۸۲م)
نظمیں ، رباعیات اور گیت
۲۶۲ ص ، ساڑھے چھ روپے ، بمبئی : قومی دارالاشاعت ، یونائٹیڈ فائن آرٹ
لیتھو گرافرس بمبئی، ۱۹۴۵م.

(۱۳۵۰)راہِ نجات : میر امین علی
میر امین علی بن سیّد حسین علی ساکن نگینہ ضلع بجنور (ھند) زیارات کے
لئے تشریف لے گئے وہاں کے واقعات اشعار کی صورت میں
۲۸ ص ، مطبع امجدی بدایون ، ۱۲۹۳ھ

(۱۳۵۱)رحمان بابا کے افکار : فارغ بخاری - رضا ھمدانی
رحمان بابا کے پشتو کلام کا منظوم اردو ترجمہ
۹۶ ص ، پشاور : نیا مکتبہ ، منظور عام پریس پشاور .
آغاز :
مہر و مہ اور وہ رُخ تابان تینوں ایک ہیں قد رعنا ، سر و اور ریحان تینوں ایک ہیں
عالم تنہائی میں میرے لئے فرقت کی شب سیج ، پتھر آتش سوزان تینوں ایک ہیں

(۱۳۵۲)رزمیہ داستانیں : رضا ھمدانی
پشتو رزمیہ منظوم داستانوں کا منظوم اردو ترجمہ
۴۶۴ ص ، ۳۵ روپے ، اسلام آباد : لوک ورثہ کا قومی ادارہ ، الائیڈ پریس
لاھور ، ۱۹۸۱م .

(۱۳۵۳)رشتہ کلام : محسن زیدی
دس روپے .

(۱۳۵۴)رقص خیال : ظفر مہدی
ساڑھے چار روپے ، ھند .

(۱۳۵۵)رقص خیال : ڈاکٹر صفدر حسین(م ۱۹۸۰م)
۲۱۶ ص ، ۱۸ روپے ، لاھور: سنگ میل پبلی کیشنز ، پنجاب آرٹ پریس
لاھور ، ۱۹۷۳م.

(۱۳۵۶)رگ سنگ : آغا سیّد صادق حسین نقوی
۱۷۲ ص ، ۴۰ روپے ، کوئٹہ : مکتبہ آغا صادق ، اسلامیہ پریس کوئٹہ ، ۱۹۶۹م .
نمونہ :
اُبھرے گا آفتاب ابھی تھوڑی دیر میں اے چشم شوق رات کا پردہ اٹھائے کے دیکھ

(۱۳۵۷)رگ سنگ : علی جواد زیدی
۴۳ انقلابی نظمیں ،
۱۲۰ ص ، حیدرآباد دکن : اشاعت گھر ، ۱۹۴۴م .
آغاز :
یہ میری پا شکستگی ، یہ بے بسی ، یہ بے کسی عمل کے راہ کے مسافروں کی خستگی نہیں

(۱۳۵۸)رگ بست : نواب میرزا جعفر علی خان اثر لکھنوی
مشرق و مغرب کی شاہکار نظموں کا آزاد ترجمہ
۸۶ ص ، لاھور : اردو اکیڈمی ، دین محمدی پریس لاھور .
آغاز :
آ مصور میری ناھید کی تصویر بنا دور اُس سے ہوں تجھے شکل دکھاؤں کیونکر
وہ ہے مغرور نہ آئے گی بلاؤں کیونکر سچ کہا حلیہ بیاں میں کروں تیرے آگے
مگر الفاظ میں گلدستہ سجاؤں کیونکر

(۱۳۵۹)رنگ و بو : آغا سیّد صادق حسین نقوی
۷۶ ص، ۲ روپے ، ملتان : مکتبہ آغا صادق ، پاك الیکٹرك پریس ملتان، ۱۹۶۹م .

(۱۳۶۰) روح ادب : جوش ملیح آبادی (م۱۹۸۲م)
۱۲۸ ص ، ساڑھے تین روپے ، بمبئی : شیخ نذیر احمد مالك کتب خانہ تاج آفس

(۱۳۶۱)روح نظیر : سیّد محمّد محمود رضوی مخمور اکبر آبادی(م۱۹۷۶م)
۵۲۷ ص ، پونے اکیس روپے ، لکھنؤ : اترپردیش اردو اکیڈمی ، ۱۹۷۸م .

(۱۳۶۲) ریزہ ریزہ خواب : سجاد حیدر زیدی
۱۵۹ ص ، کراچی : رئیس اکاڈمی ، ۱۹۸۳م ۔

(۱۳۶۳) زبان حال : وقار انبالوی (م۱۹۸۸م)
۵۰ پیسے ، لاہور : مکتبہ اردو ۔

(۱۳۶۴) زنجیریں : مصطفی زیدی تیغ الہ آبادی (م۱۹۷۰م)
۱۲۸ ص ، الہ آباد : سنگم پبلشنگ ہاؤس ، اسرارکریمی پریس الہ آباد ۔

(۱۳۶۵) زہر حیات : زاہدہ زیدی
۵ روپے ، ہند ۔

(۱۳۶۶) ساغر نسیم : مرغوب نقوی
۶۴ ص ، کلیم پریس ، ۱۹۵۲م ۔

(۱۳۶۷) ساتوے من بھانوے : شیر افضل جعفری (م۱۹۸۹م)
۱۳۶ ص ۴۰ روپے ، لاہور : مکتبہ ادب جدید ، اشرف پریس لاہور ۱۹۶۳م ۔

آغاز :
کس کے آنچل سے یہ چھن چھن کے ہوا آتی ہے     دل سے کلیوں کے چٹکنے کی صدا آتی ہے

(۱۳۶۸) سبد گل : مولانا سیّد اولاد حسین شاعر لکھنوی بن سیّد فرزند حسین
۸۰ ص ، نظامی پریس لکھنؤ ۔

آغاز :
وہ بہار آئی برائے فتح میدان ظفر     سرو نے کھولا ہے پرچم پا کے سامان ظفر
رعد ہے یا طبل فتح خسروئے ملک چمن     ابر میں بجلی ہے یا شمشیر برآں ظفر

(۱۳۶۹) ستارۂ انقلاب : سیّد جعفر طاہر (م ۱۹۷۷م)
۶۴ ص ، کراچی : لارک پبلشرز، شان پریس کراچی ، ۱۹۵۹م

(۱۳۷۰) ستارے : علامہ نجم آفندی
بچوں کے لئے نظمیں، ۵۶ ص ، دس آنے ، حیدرآباد (دکن) : بچوں کا کتب خانہ ۱۳۶۴ھ/۱۹۴۵م ۔

آغاز :
چھوٹا سا ہوں میں بچہ بیٹھا ہوں سر جھکائے     تیرے حضور میں ہوں ننھے سے ہاتھ اٹھائے

کیا چیز تجھ سے مانگوں بھولا ہوا ہوں بالکل    اماں نے کچھ دعا کے الفاظ تھے سکھائے

(۱۳۷۱) سنگ لرزاں : شہنشاہ مرزا
۱۵۲ ص ، ۱۲۰ روپے ، لکھنؤ ، ۱۹۷۸م۔

(۱۳۷۲) سواد منزل : سیّد ظریف حسن ظریف ابن سیّد محمّد رضا زیدی عرف اللہ بندہ (م ۱۹۳۸م)
۸۰ ص ، ۶ روپے ، لاہور : سنگ میل پبلی کیشنز ، منظور پرنٹنگ پریس لاہور ، ۱۹۷۵م۔
آغاز :

مدد کر یا الہ العالمین اب زیست ہے بھاری    تجاوز کر گئی حد سے ہماری ذلت و خواری

(۱۳۷۳) سودائے خام : مرزا قلیچ بیگ (م ۱۳۴۸ھ)
۲۰۸ ص ، شکارپور (سندھ) ، ۱۹۱۰م ، آریہ سٹیم پریس۔
نمونہ کلام :

یا رب مرا وہ یار یگانہ کب آویگا    پھر عیش اور خوشی کا زمانہ کب آوے گا

(۱۳۷۴) سوز نفس : مرزا حسن بیگ مرزا سیمابی
۱۱۶ ص ، ڈھائی روپے ، حیدرآباد (دکن) .

(۱۳۷۵) سیل وجود : ساجدہ زیدی
۱۶۰ ص ، ۲۵ روپے ، لکھنؤ : نصرت پبلشرز ، نامی پریس لکھنؤ ، ۱۹۷۹م۔

(۱۳۷۶) شاخ گل : الطاف مشہدی
۱۶۰ ص ، تین روپے ، دین محمدی پریس لاہور .

(۱۳۷۷) شاد عظیم آبادی - کلام اور شرح کلام : نقی احمد ارشاد
۵۴۴ ص ، ۸ روپے ، لکھنؤ : نسیم بکڈپو ، نظامی پریس لکھنؤ ، ۱۹۶۷م .

(۱۳۷۸) شام اور سائے : ڈاکٹر وزیر آغا
۱۱۹ ص ، ۲ روپے ، لاہور : جدید ناشرین ، نامی پریس لاہور ، ۱۹۶۴م۔

(۱۳۷۹) شان لیگ : سیّدہ ریاض فاطمہ ریاض
مسلم لیگ کے بارے میں خواتین کی کھی ہوئی نظمیں
۲۴ ص ، دھرہ دون (ہند)۔

نمونہ کلام :

رسا بیگم نواب محمد اسماعیل خان

خدا کا شکر ہے اب اپنا مستقبل درخشاں ہے — ضیائے لیگ سے دنیائے مسلم میں چراغاں ہے
شکوہ شان مسلم لیگ سے خیرہ ہوئیں آنکھیں — عدو اب محو حیرت ہے ہراساں ہے پریشاں ہے

(۱۳۸۰) شعلہ فطرت : میر زیدی

۱۲۸ ص ، پونے دو روپے ، سرحد الیکٹرک پریس پشاور ۔

(۱۳۸۱) شکوہ فرنگ : سیّد باقر علی عرف آغا مجّو شرف

جنگ آزادی ۱۸۵۷م کی وجہ سے انگریزوں کو مسلمانوں کے متعلق جو غلط فہمی ہوگئی تھی اس کتاب میں اُنہیں منظوم صورت میں دور کیا گیا ہے ، ڈاکٹر عبادت بریلوی نے مرتب کی

۱۳۵ ص ، لاہور : یونیورسٹی اورینٹل کالج ۔

آغاز :

کرم چاہتا ہوں ترا اے کریم — عنایات کر اے غفور الرحیم
کہ رزاق و خلاق عالم ہے تو — ہر اک شے میں موجود ہر دم ہے تو

(۱۳۸۲) شوخی داغ کہن : سیّد مہدی نقوی

۱۶۳ ص ، مردان ، ۱۹۸۳م ۔

(۱۳۸۳) شہرنامہ : آغا سیّد صادق حسین نقوی

منظوم سفرنامہ

۱۲۸ ص ، ۲ روپے ، کوئٹہ : مکتبہ آغا صادق ، بولان پریس کوئٹہ ۔

(۱۳۸۴) صحیفہ الملّت /لخت جگر (جلد دوم ) : مولانا سیّد علی نقی صفی لکھنوی

مختلف منظومات کا مجموعہ جو مختلف مذہبی اجلاس میں پڑھی گئیں۔

۲۹۶ ص ، دو روپے ، نظامی پریس لکھنؤ۔

(۱۳۸۵) ضبط شدہ نظمیں : مجتبی حسین وغیرہ

اس کتاب کو سیّد علی جواد زیدی کی ادبی خدمات کے اعتراف کے طور پر ترتیب دیا گیا ہے ، ۱۱۷ نظمیں

۲۷۹ ص،۲۱روپے ، نئی دھلی:مجلس جشن علی جواد زیدی، لبرٹی آرٹ پریس

دھلی ، ۱۹۷۵م .
آغاز :

تم جب سے پردیس سدھارے دن میں نے رو رو کے گزارے
راتیں کاٹیں گن گن تارے تھا اک وہ بھی زمانہ پیارے

(۱۳۸۶) طلوع فکر : جوش ملیح آبادی(م۱۹۸۲م)
یہ مدس چودہ سو سالہ جشن یادگار مرتضوی کے موقع پر کراچی میں پڑھی گئی
۱۵۰ ص ، تین روپے ، کراچی، ۱۹۵۷م.
آغاز :
جب چہرہ اُفق سے اُٹھی سر مئی نقاب کانپے نجوم ، زرد ہوا روئے ماہ تاب

(۱۳۸۷)عروس فطرت : جعفر علی خان اثر لکھنوی
نیچرل نظمیں ، ۱۵۲ ص، تین روپے ، دھلی : نرالی دنیا ، بیری آرٹ پریس دھلی ، ۱۹۶۲م

(۱۳۸۸)عطر سخن : مولانا سیّد یوسف حسین بہاری
مختلف شعراء کے کلام کو اکٹھا کیا گیا ہے
۵۶۴ ص ، ۴ روپے ، چھپرا (بہار - ھند).

(۱۳۸۹)عہد اسیری : رزم ردولوی
رزم ردولوی نے تبرا ایجی ٹیشن میں حصہ لیا اور تین ماہ تک جیل میں رھے جیل کے تاثرات
ایک آنہ ، لکھنؤ : شیعہ سوسائٹی.

(۱۳۹۰)فردوس خیال : سیّد بو علی زیدی طاھر امروھی
۱۱۴ نظمیں، ۱۲۸ ص ۲۰ روپے ، پاك الیکٹرك پریس ملتان .

(۱۳۹۱)فروغ ہستی : مولانا علی محمّد شاد عظیم آبادی (م ۱۹۲۸م)
اخلاقی نظمیں، ۸۶ ص، دو روپے ، حمیدیہ برقی پریس بلوا گنج در بھنگہ (بہار).

آغاز :

یا رب وہ زباں دے کہ صداقت کو جلا دوں ‏ ‏ ہو ہوئے وفا جس میں وہ گلزار کھلا دوں
حق دوست جو ہو اس کو دعاؤں کا صلا دوں ‏ ‏ بچھڑے ہوئے دو بھائی کو آپس میں ملادوں
بغض و حسد و کینہ وری دل سے مٹادوں ‏ ‏ جو نظم کا حاصل ہے وہ آنکھوں کو دکھا دوں

(۱۳۹۲) فکر بلیغ : مولانا سیّد علی محمد شاد عظیم آبادی(م۱۹۲۸م)

۱۲۰ ص ، ڈیڑھ روپیہ ، مطبع سلیمانیہ پٹنہ ۔

(۱۳۹۳)فکر و نشاط : جوش ملیح آبادی (م۱۹۸۲م)

۱۱۶ ص ، دھلی : مکتبہ جامعہ ۔

آغاز :

میں اے جوش ! اس دور میں ہوں وہ شاعر ‏ ‏ اندھیرے میں جس طرح شمع فروزاں
حریفوں کے آگے میری شاعری ہے ‏ ‏ کہ ہے پیش تورات ، انجیل و قرآں

(۱۳۹۴)فکر جمیل : سیّد محمّد علی شاہ بسمل

قوم کی زبوں حالی پر نظمیں

۱۲ ص، ملتان ، القائم آرٹ پریس سرگودھا ، ۱۹۷۸م

(۱۳۹۵)فکر و فن : آغا سیّد صادق حسین نقوی

۱۳۶ ص ، ۴ روپے ۔

(۱۳۹۶)فن کار : صادق بخاری

۸ ص ، فیض الاسلام پریس راولپنڈی ۔

نمونہ :

فاقہ کش تیرے مقدّر کی نہ پلٹی کایا ‏ ‏ ہر نیا زخم نئے دور کا تو نے کھایا
ظلم پر ظلم و ستم اور تشدّد کے پہاڑ ‏ ‏ پشت پر اپنی ازل سے تو اُٹھائے لایا

(۱۳۹۷)قصّہ یوسف زلیخا : قاسم علی فگار

۲۱۲ ص ، بمبئی ، ۱۸۴۷م ۔

(۱۳۹۸)قمر مضمون : واجد علی شاہ بادشاہ

تین حصّے :نظمیں ، مرثیے اور غزل

۴۷۶ ص، مطبع سلطانی ، کلکتہ ، ۱۲۸۱ھ۔

(۱۳۹۹)قول فیصل : سیّد علی اختر حیدرآبادی
اس نظم میں صرف دو کردار پیش کئے گئے ہیں شاعر اور شیطان شاعر جو انتہائی بے مزہ زندگی بسر کر رہا ہے اس کے پاس شیطان آتا ہے اور کہتا ہے :
لو میں آیا ہوں تمہیں غم سے چھڑانے کے لئے    عشرتوں کا دل نشیں نغمہ سنانے کے لئے
اس نظم میں اصل کردار شیطان کا ہے اور اسی کی زبان سے تمام دلائل پیش کئے گئے ہیں جو خدا اور مذہب کے انکار میں مادہ پرست و منکرین خدا پیش کرتے ہیں .
۱۵۲ ص ، دو روپے ، لکھنؤ : نگار بک ایجنسی، سرفراز قومی پریس لکھنؤ ، ۱۹۴۸م
[ علی اختر ۱۳۱۱ھ کو رامپور میں پیدا ہوئے کچھ عرصے علی گڑھ میں تعلیم حاصل کی اور اس کے بعد اپنے ننھیال آگرہ چلے گئے فارسی و عربی کی تعلیم مولانا نصیر الدّین سے حاصل کی ، ۱۹۴۷م کو پاکستان آئے اور یہیں واصل بحق ہوئے ].
(۱۴۰۰)قومی نظمیں : علی مظہر رضوی
۹۱ ص ، لاہور : شعبہ مطبوعات محکمہ اطلاعات مغربی پاکستان ، علمی پرنٹنگ پریس لاہور .
(۱۴۰۱)کامران مشاعرے کی مکمل روداد : سیّد اصغر مشہدی
۴ دسمبر ۱۹۶۵م کو گورنمنٹ کالج سرگودھا میں منعقد ہونے والے مشاعرے کی روداد
۸۰ ص ، ۲ روپے ، سرگودھا : ادارہ کامران ، ثنائی پریس سرگودھا .
(۱۴۰۲)کرکٹ نامہ : سیّد غلام احمد رضوی
۳۲ ص ، ڈھائی روپے ، مکتبہ جدید پریس لاہور ، ۱۹۷۸م .
(۱۴۰۳)کلام انشاء : میر انشاء اللّٰہ خان انشاء
مرزا محمّد عسکری و مولانا محمّد رفیع فاضل دیوبند نے مرتب کی
۴۴۸ ص، ۱۰روپے ، الہ آباد :ہندوستانی اکیڈمی ، اسرار کریمی پریس الہ آباد ، ۱۹۵۲م .

{میر انشاء اللہ خان ابن میر ماشاء اللہ خان مرشد آباد میں پیدا ہوئے ۱۲۳۳ھ کو لکھنؤ میں واصل بحق ہوئے بسنت سنگھ نشاط نے تاریخ کہی :

سال تاریخ او ز جان اجل    «عرفی وقت بود انشا» گفت

اردو و فارسی دیوان کے علاوہ ماہ عامل (عربی) کا فارسی ترجمہ ، دریائے لطافت ، رانی کیتکی اور لطائف السعادۃ یادگارہیں}۔

(۱۴۰۴)کیف و کرب : آغا سیّد صادق حسین نقوی

۱۳۶ ص ۴۰ روپے ، کوئٹہ : مکتبہ آغا صادق، اسلامیہ الیکٹرک پریس کوئٹہ، ۱۹۶۹م ۔

(۱۴۰۵)گریبان : مصطفی زیدی (م ۱۹۷۰م)

۹۶ ص،۴۰ روپے ، لاہور: مکتبہ ادب جدید، پنجاب یونیورسٹی پریس لاہور ۔

(۱۴۰۶)گلدستہ نظم بشیر : سیّد بشیر حسین (ذریعہ : ۱۸)۔

(۱۴۰۷)گوش بر آواز : سیدہ نصرت جبیں رضوی

۹۶ ص ، لاہور : ادارہ ادب ، ۱۹۸۳م ۔

(۱۴۰۸) لامیہ سودا : مولانا سیّد محمّد حسین ایم اے

محمّد رفیع سودا (م ۱۷۸۱م ) کے لامیہ کلام کی مختصر شرح

۶۴ ص ، دین محمدی پریس لکھنؤ ۔

(۱۴۰۹) لذّۃ الافہام : نواب سیّد محمّد علی موسوی

۱۰۴ ص ، مطبع نولکشور لکھنؤ ، ۱۹۷۲م۔

نمونہ :

علی سا دوسرا ممکن نہیں بعد از نبی ہرگز    ہمارا دین و دنیا میں وہی سردار بے شک ہے

(۱۴۱۰) لفظوں سے کہو ہمراہ چلیں : سیّدہ ناہید تبسم رضوی

۱۴۴ ص ، لاہور : خیام پبلشرز ، ۱۹۸۴م ۔

(۱۴۱۱) لہو پکارتا ہے : علی سردار جعفری

۱۱۶ ص ۱۵، روپے ، نئی دہلی :مکتبہ جامعہ ، ۱۹۷۸م ۔

(۱۴۱۲) متاع زندگی : سیّد اظہر حسین

۱۹۲ ص ۱۲، روپے ، نامی پریس لکھنؤ ، ۱۹۷۸م۔

(۱۴۱۳)متاع واهی : رضا نقوی واهی

۳۲۸ ص ، ۲۰ روپے ، پٹنه ، ماڈرن پرنٹرز دریا پور ، پٹنه لیتھو پریس رمنه لین پٹنه ، ۱۹۷۷م .

آغاز :

سرکار کی عنائت و بخشش سے جب بنی یوپی میں اور بہار میں اردو اکیڈمی
روز ازل سے قسمت شاعر جو بند تھی اك زوردار جھٹکے سے فی الفور کھل گئی

(۱۴۱۴)مزامیر حصّہ دوم : اثر لکھنوی

۵ روپے ، دهلی : مکتبه جامعه ملیه .

(۱۴۱۵)مسدس جوهر : سیّد مجاهد حسین جوهر (ذریعه :۲۱).

(۱۴۱۶)مشاعره : مولانا مرتضی حسین فاضل لکھنوی (م ۱۹۸۷م)

بیت بازی کے لئے الفبائی اشعار کا مجموعه

۳۶ ص ، ۵ آنے ، لاهور : کتاب منزل ، علمی پریس لاهور .

(۱۴۱۷)مشاعره عالم ارواح : سیّد مرتضی حسین موسوی

یه مشاعره ڈرامے کی طرز پر ترتیب دیا گیا ہے اس مشاعرے میں ایسے ۴۲ شعراء کو لایا گیا ہے جن سے اردو زبان کا وقار قائم ہے

۳۲۴ ص ، ۴ روپے ، لکھنؤ : نسیم بکڈپو ، یونائٹیڈ انڈیا پریس لکھنؤ ، ۱۹۵۵م .

(۱۴۱۸) ملبوس بہار : رئیس امروهی(م ۱۹۸۸م)

۱۶۰ ص ، ۱۵ روپے ، کراچی : رئیس اکادمی،۱۹۸۴م .

(۱۴۱۹)مناظر قدرت : آغا محمّد باقر (م۱۹۷۲م)

۹۴ منظومات ،

۱۵۶ ص ، لاهور : شیخ مبارك علی تاجر کتب ، اتحاد پریس لاهور .

(۱۴۲۰)مناقب الابرار :

مناقب اهل بیت اطهار

۲۱۴ ص ،۱۲ آنے ، مطبع اثنا عشری لکھنو ، ۱۳۱۶ھ

آغاز :

ہزار حمد کے لائق ہے قادر مختار عیاں جہاں میں ہیں قدرت کے جس کے یہ آثار

(۱۴۲۱)منتخابات ہندی کلام : ڈاکٹر جعفر حسن

زبان ہندی میں کہے گئے اشعار کا ترجمہ و تشریح

۲۲۵ ص ، دو روپے چار آنے ، حیدرآباد دکن : دی حیدرآباد بکڈپو ، اعظم سٹیم پریس حیدرآباد دکن ، ۱۹۳۰م ۔

(۱۴۲۲)منتخب اشعار احمدی : میر احمد علی

۳۵۶ ص ، مطبع مخدومی بمبئی ، ۱۲۷۳ھ۔

(۱۴۲۳) منظرہ بلوہ کراری :

۱۴۳ بند ، ۳ آنے ، کراری ضلع الہ آباد ، ۱۹۲۵م ۔

(۱۴۲۴)منظومات صفی : سیّد علی نقی صفی لکھنوی

سیّد زائر حسین کاظمی نے مرتب کی، ۱۶۰ ص، ۱۵ روپے ، لکھنؤ ، ۱۹۷۷م ۔

(۱۴۲۵)منظوم خطوط : حکیم مرزا محمّد باقر لکھنوی

۱۱۲ ص ، کراچی ، ۱۹۸۴م۔

(۱۴۲۶)موج میری صدف صدف : مصطفی زیدی(م ۱۹۷۰م)

۱۱۲ ص ، لاهور : ماوراء پبلشرز ، شرکت پرنٹنگ پریس لاهور ۔

آغاز :

تم کہاں رہتے ہو اے ہم سے بچھڑنے والو ہم تمہیں ڈھونڈنے جائیں تو ملوگے کہ نہیں

ماں کی ویران نگاہوں کی طرف دیکھوگے بھائی آواز اگر دے تو سنو گے کہ نہیں

(۱۴۲۷)میخانہ خیام : آغا شاعر قزلباش

عمر خیام کی ۶۴۰ رباعیات کا منظوم ترجمہ مع متن

۳۲۰ ص ، ۳ روپے ، لاهور : مولوی فیروز الدّین اینڈ سنز ، فیروز پرنٹنگ پریس لاهور ۔

(۱۴۲۸)نام بنام : رضا نقوی واهی

چھ روپے ، پٹنہ ۔

* نام حق (فارسی) :

(۱۴۲۹)نام حق : سیّد حسین رضوی
۱۶ ص ، بمبئی ، ۱۳۱۲ ھ.
(۱۴۳۰)نجوم و جواہر : جوش ملیح آبادی (م۱۹۸۲م)
۳۵۲ ص ، ساڑھے سات روپے ، کراچی : جوش اکیڈمی ، پاکستان ٹائمز پریس لاہور ، ۱۹۶۷م .
(۱۴۳۱)نسیم سحر : مولانا علی حسین زنگی پوری (مطلع).
(۱۴۳۲)نشاط خواب : ناصر کاظمی
۷۱ ص ، ۱۶ روپے ، لاہور : مکتبہ خیال ، زرین آرٹ پریس لاہور ، ۱۹۷۷م .
(۱۴۳۳)نشاط غم : کاظم حسین راز عظیم آبادی
نظمیں اور غزلیں
۲۵۰ ص ، ۱۵ روپے ، پٹنہ : اردو سوسائٹی ، ۱۹۷۷م .
(۱۴۳۴)نظم آزاد : مولانا محمّد حسین آزاد (م ۱۹۱۰م)
۱۶۰ ص ، ۸ روپے ، لاہور : آزاد بکڈپو ، نولکشور لکھنؤ ، ۱۹۱۰م .
(۱۴۳۵)نغمہ آزادی : سیّد علی جوادؔ زیدی
آزادی کے موضوع پر نظموں کا انتخاب ، ۱۹۵۷م ، ھند.
(۱۴۳۶)نغمہ جاوید : مرزا جعفر علی خان اثر
بھگوت گیتا کا آزاد منظوم ترجمہ
۲۲۴ ص ،تین روپے ، جموں : راج محل پبلشرز ، پریم پرنٹنگ پریس جمّوں .
(۱۴۳۷)نغمہ فکر : سیّد مومن حسین نقوی شعلہ کراروی
۱۹۴ ص ،۲۵ روپے ، الہ آباد : شبستان ، ۱۹۷۸م .
(۱۴۳۸)نقش و نگار : جوش ملیح آبادی (م ۱۹۸۲م)
شروع میں لطیف الدّین احمد اکبر آبادی کا مقدمہ ہے جس میں جوش کی شاعری پر بحث کی گئی ہے
۱۹۲ ص ، ڈیڑھ روپے ، دھلی : مکتبہ جامعہ ، جیدؔ برقی پریس دھلی ، ۱۹۳۶م .

(۱۴۳۹)نکات حیات : آغا سیّد صادق حسین تقوی
۱۲۰ ص ، تین روپے ، ملتان : مکتبہ آغا صادق ، پاک آرٹ پریس ملتان، ۱۹۶۸م . محمّد صبغۃ اللہ ارشد امروھی نے تاریخ کہی :

فکر تاریخ طبع تھی مجھ کو جمع ہوتے نہ تھے مگر اعداد
ایک نے اٹھ کے کہ دیا فورا آغا صادق حسین زندہ باد (۱۳۷۸ھ)

(۱۴۴۰) نم شبنم : سیّد فیض الحسن فیضی
۱۶۰ ص ، تیس روپے ، لاھور: المعارف .

(۱۴۴۱) نمود زندگی : مولانا سیّد علی منظور
۲۱۲ ص ، ڈیڑھ روپیہ ، حیدرآباد (دکن) : ادارہ ادبیات اردو ، اعظم سٹیم پریس حیدرآباد دکن ، ۱۹۴۰م .

نمونہ :

ایوان محمّد تو شبیر کا ایواں ہے اوروں کی طرح سے کیا شبیر بھی مہماں ہے
شبیر بھی آقا ہے شبّر کی طرح میرا نور دل زھرا ہے جان شہ مرداں ہے

(۱۴۴۲) نوائے مومن : سیّد کریم حیدر مومن گردیزی

نمونہ :

ہم رات بھر بصورت شبنم جو روئے ہیں دامن کے تار تار میں موتی پروئے ہیں
ان دل جلو کو چھیڑو فرشتو ! نہ قبر میں رو رو کے عمر بھر جو ابھی آکے سوئے ہیں
(ملتان میں اردو شاعری)

(۱۴۴۳) نور نظر : مولانا سیّد علی نقی صفی لکھنوی
۸ ص ، ایک آنہ ، نظامی پریس لکھنو .

(۱۴۴۴) نئی دنیا کو سلام اور جمھور : علی سردار جعفری
۸ روپے ، دھلی : مکتبہ جامعہ .

(۱۴۴۵) نئی نظمیں : سیّد سجاد
۹۵ص ، سوا دو روپے ، لاھور: نئی مطبوعات ، اشرف پریس لاھور ، ۱۹۶۷م .

(۱۴۴۶) ورق ورق آئینہ : احسن زیدی
۱۱۲ ص ، فیصل آباد : مکتبہ قرطاس .

(۱۴۴۷)وصال : ناصر زیدی
۱۱۲ ص ، ۱۲ روپے ، لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز ، منظور پرنٹنگ پریس لاہور، ۱۹۷۹م .
نمونہ :
رات معراج کی کیا عجب رات تھی ۔ سارے عالم پہ رحمت کی برسات تھی
اپنے محبوب کا منتظر تھا خدا ۔ «مصطفی جان رحمت پہ لاکھوں سلام »

(۱۴۴۸)وقت کی آواز : جوش ملیح آبادی (م ۱۹۸۲م)
ہندوستان کی آزادی کے لئے اس نظم میں مسلم لیگ ، کانگرس اور کیمونسٹ پارٹی کو وقت کی اہم ضرورت کا احساس دلایا گیا ہے
۴۲ ص ، ۱۲ آنے ، بمبئی : قومی دارالاشاعت ، یونائیٹڈ فائن آرٹ لیتھو گرافرس بمبئی .
آغاز :
اے دوستان برہم و یاران مردہ ہوش ۔ اے شغلگی بہ سینہ و آشفتگی بدوش
تا کے؟ یہ غل،، یہ گونج ، یہ ہنگامہ یہ خروش ۔ کچھ کہ رہی ہے مادر ہندوستان خموش

(۱۴۴۹)وہ ایک لمحہ : حسنین بخاری
۱۲۸ ص،۵۰ روپے ، فیصل آباد : سعادت پبلی کیشنز ، سعادت آرٹ پریس فیصل آباد ، ۱۹۸۸م .

(۱۴۵۰)ہجوم آرزو : ڈاکٹر قیصر عباس قیصر رضوی
۸۹ نظموں کا مجموعہ ،
۱۸۴ ص ، ۶ روپے ، نامی پریس لاہور ، ۱۹۶۵م .
آغاز :
نام سے تیرے خدایا ابتدا کرتا ہوں میں ۔ تو خدائے لم یزل ہے آسرا کرتا ہوں میں
میری ہمّت سے تو بالا ہیں ادب کی منزلیں ۔ مجھ کو آتی ہے ہنسی خود پر یہ کیا کرتا ہوں میں

(۱۴۵۱)ہفت خوان اردو : مولانا سیّد علی نقی صفی لکھنوی
منظوم صورت میں بتایا گیا ہے کہ اردو زبان نے ارتقائی منازل کیونکرطے کیں .
۲۰ ص ، ادبی پریس لکھنو ، ۱۹۲۹م .

آغاز :

بار آور قلمی نخل کی ڈالی اردو    مادر ھند کے آغوش کی پالی اردو

(۱۴۵۲) ہفت کشور : سیّد جعفر طاہر (م ۱۹۷۷م)

مسلم ممالک کو ترقی کی راہ دکھائی گئی ہے

۳۳۶ ص، کراچی : پاکستان رائٹرز گلڈ ، انجمن پریس کراچی ، ۱۹۶۲م .

(۱۴۵۳) ہماری نظمیں : سیّد حیدر حسین

۱۶۸ ص ، ساڑھے چھ روپے ، پٹنہ : اقبال پبلشنگ ہاؤس ، لیبل آرٹ پریس پٹنہ ، ۱۹۸۲م .

(۱۴۵۴) یادگار ماجد : سیّد ماجد علی ماجد ایڈووکیٹ

۹۴ ص (ناقص الآخر) ، ایک روپیہ ، انڈین پریس الہ آباد ، ۱۹۳۶م .

نمونہ :

بہم اسطور حسن و عشق کی تصویر دیکھیں گے    قیامت والے دل میرا اور ان کا تیر دیکھیں گے

میں اپنا راز مرگ غم امانت چھوڑے جاتا ہوں    سمجھ لیں گے وہ مجھ کو جو میری زنجیر دیکھیں گے

ملا کر آنکھ جس کو اک نظر تم دیکھ لیتے ہو    وہ کہتا ہے قیامت تک یہی تصویر دیکھیں گے

بنا دونگا تمہارے سنگ در کو رشک آئینہ    اسی پتھر میں سب میرا خطِ تقدیر دیکھیں گے

(۱۴۵۵) ید بیضا : آغا سیّد صادق حسین تقوی

۱۸۶ ص ، تین روپے ، نور بہار الیکٹرک پریس ملتان ، ۱۹۷۱م.

(۱۴۵۶) انتخاب : سکندر علی وجد

۲۳ نظمیں اور ۲۰ غزلیں ، ۸۰ ص ، نئی دھلی : انجمن ترقی اردو ، ۱۹۷۷م.

(۱۴۵۷) باغ تازہ : نجم الدّین نقوی رامپوری

۱۹۲ ص ، ۱۰ روپے ، رامپور (ھند) ، ۱۹۷۷م .

(۱۴۵۸) عابد رضا بیدار- انتخاب کلام : ؍ ابد رضا بیدار

۲۰ ص ، دھلی: رامپور انسٹی ٹیوٹ آف اورینٹل اسٹڈیز ، برقی پریس دھلی، ۱۹۶۹م.

# مثنوی

(۱۴۵۹)افسانۂ عشق : واجد علی شاہ بادشاہ
عشقیہ مثنوی ،۳۰۱ ص ، مطبع سلطانی لکھنو .
سبب تألیف کا یوں ذکر کیا ہے :

غرض میرے دل میں یہ آیا خیال    کہ کچھ شعر موزوں کروں حسب حال
کچھ اشعار عشقیہ موزوں کئے    پڑھا اُن کو فی الجملہ آواز سے
حسن یار خان شاعر انتخاب    کہ ہے شعر کا علم عیب و صواب
میرے وہ بہت دن سے دمساز ہیں    ملازم ہیں شفقت سے ممتاز ہیں

(۱۴۶۰)باغ فردوس : سیّد ولایت علی فردوس موسوی جانسی
مرزا رجب علی سرور کی کتاب « فسانۂ عجائب» کی منظوم صورت
۱۵۴ ص ، سوا روپیہ ، الناظر پریس لکھنو ، ۱۹۲۵م
آغاز :

اے خاصہ دو زبان ادراک    لکھ حمد جناب ایزد پاک
یعنی خلاق عقل اولی    صورت گر عالم ہولی

(۱۴۶۱)تحفہ جعفری : مولانا مرزا احسن علی
۱۲۶۲ ھ (مطلع).

(۱۴۶۲)حجاب زنان : منیر شکوہ آبادی
عورتوں کی اچھی صفات کا ذکر کہانی کی صورت میں کیا گیا ہے
۴۶ ص ،۴ آنے چھ پائی، مطبع شمس الهند لاہور،۱۹۰۲م
آغاز :

اے قلم پہلے لکھدے بسم اللہ    تا کہ نافع یہ سب کو ہو دلخواہ

(۱۴۶۳)حدیقة الایمان : مولانا سیّد نیاز حسن برستی (م ۱۳۰۹ھ) (مطلع).

(۱۴۶۴)حزن اختر : محمّد واجد علی شاہ اختر
واجد علی شاہ بادشاہ منظوم خود نوشت ، ناظم نے خود اس کا نام « حزن اختر »
رکھا چنانچہ مثنوی کے آخیر میں ہے ۔
بس اختر کر اب ترک طرز بیان ہوئی ختم یہ مثنوی گلستان
رکھا «حزن اختر» یہ شعرونکا نام یہی نام رکھ کر کیا ہے تمام
آخیر میں بادشاہ نے چاردہ معصوم علیہم السلام کے واسطے سے خداوند عالم سے
اپنی رہائی کی دعا مانگی ہے ۔
نظر رحم کی چاہئے کردگار بہ بخشائے برمن پے جان زار
بحق محمّد(ص) بحق علی (ع) پے فاطمہ(ع) اور حسن (ع) متقی
شہید رہ دیں امام حسین (ع) اُنہیں کے لئے دے مری دل کو چین
پے سید الساجدین اے خدا مجھے جلد کر اس قفس سے رہا
پے باقر (ع) و جعفر (ع) بالیقیں رہائی مجھے قید سے ہو کہیں
امام رضا(ع) کے لئے اے خدا مجھے اب چھڑا اب چھڑا اب چھڑا
پے موسی کاظم رھنما رہا کر رہا کر رہا کر رہا
خدایا محمّد تقی کے لئے خدایا علی النقی کے لئے
حسن عسکری کے لئے اے خدا اس اختر کو کر قید غم سے رہا
پے مہدی ہادی اے کردگار چھڑا مجھ کو اس قید سے دے قرار
۱۴۹ ص ، ۸ آنے ، نولکشور پریس لکھنو ، ۱۹۲۲م ۔
آغاز : کشادہ کر اے خامہ اپنی زباں کر اب آب توحید سے تر بیاں
خدائے زماں کارساز جہاں عیاں مثل گل مثل بو ہے نہاں

(۱۴۶۵)دُردانہ : سیّد انور حسین آرزو لکھنوی
دُردانہ ایک کنیز تھی
۶۴ ص ، ۸ آنے ، اجمل پریس بمبئی۔
آغاز : قصّہ دلپذیر روپ نگر عشق کی سیر گاہ حسن کا گھر
جس کا ہر فرد انتخاب جہاں جیسے انسان کے ذیل ہر میں زباں
امراء جس میں شان کے مالک غربا آن بان کے مالک

(۱۴۶۶) دریائے تعشق : واجد علی شاہ اختر
۶۴ ص ، مطبع نولکشور کانپور ، ۱۸۸۵م
آغاز : کرتا ہوں میں حمد اُس خدا کی جس نے ہستی کی یہ بناکی
حادث ہیں سبھی قدیم ہے وہ بے علم ہیں سب علیم ہے وہ

(۱۴۶۷) دریائے عشق : میر تقی دہلوی
۱۷ ص ، مطبع مصطفائی لکھنو ، ۱۲۵۹ ھ.
آغاز : عشق ہے تازہ کار و تازہ خیال ہر جگہ اُس کی ایک نئی ہے چال
کہیں آنکھوں سے خون ہو کہ بہا کہیں سر میں جنوں ہو کے بہا

(۱۴۶۸)دفتر سحر : مرزا محمّد عباس حسین ہوش
۱۹۶ ص ، ۸ آنے ، مطبع نولکشور لکھنو ، ۱۸۹۵م .
آغاز : لکھنا مجھے حمد مدّعا ہے سجدے میں قلم جھکا ہوا ہے
مدحت سے رسول (ص) کی ہے ممتاز تقریر ہے صاف صاف اعجاز
ہے نعت رسول (ص) و حمد باری دو بحر ملے ہوئے ہیں جاری
سو دل سے غلام پنجتن ہے پروانہ نام پنجتن ہے

(۱۴۶۹)دلستان : میرزا علی عرف مرزا منّا معجز بن مرزا جیون بیگ مراد آبادی
ایک عاشق کا اپنے معشوق کے نام خط اور جواب خط
۱۶ ص ، ایک آنہ ، مطبع مطلع العلوم و اخبار اعظم مراد آباد ، ۱۸۸۹م .
آغاز :
حمد خالق میں کیا کروں تحریر اس جگہ چپ ہوں صورت تحریر
نعت احمد لکھوں یہ تاب نہیں سہل وصف ابو تراب نہیں

(۱۴۷۰)رضوان شاہ و روح افزا : فائز (م ۱۰۹۴ھ)
چین کے بادشاہ کے اکلوتے بیٹے « رضوان شاہ » اور « روح افزا » پری کے عشق و محبت کی داستان پروفیسر سیّد محمّد نے مرتب کی.
۱۶۶ ص ، ۲ روپے ، اعجاز پرنٹنگ پریس حیدرآباد دکن ، ۱۹۵۶م.

(۱۴۷۱) ریاض ادب : سیّد عابد علی عابد و ڈاکٹر محمّد صادق
۴۵ ص ، ایک روپیہ ، پنجاب یونیورسٹی پریس لاہور، ۱۹۶۶م .

(۱۴۷۲) شعشہ عشق : شیخ سرفراز علی بن سجاد علی بدایونی
۱۶ ص ، مطبع نور محمدی لکھنو ۱۳۰۳ ھ.
آغاز :
اے قلم سر جھکا برائے خدا     مترشح ہو تا ثنائے خدا
جس نے پیدا کئے ہیں ارض و سما     ظلمت و نور اور صبح و مسا

(۱۴۷۳) شعلہ عشق : میر تقی میر
۱۶ ص ، مطبع مصطفائی لکھنو ، ۱۲۵۹م .
آغاز :
محبت نے ظلمت سے گاڑھا ہے نور     نہوتی محبت نہوتا ظہور
محبّت سبب ہے محبت سبب     محبّت سے ہوتا ہے کار عجب

(۱۴۷۴) طالب و موھنی : سیّد محمّد والہ موسوی (م ۱۱۸۴ھ/ ۱۷۷۰م)
۸۰ ص ، ڈیڑھ روپے ، حیدرآباد دکن : سب رس کتاب گھر ، نیشنل فائن آرٹ پرنٹنگ پریس .
{ سیّد محمّد والہ موسوی ابن سیّد محمّد باقر موسوی خراسانی اپنے والد کے همراہ قم سے لاھور تشریف لائے یہاں سے دھلی گئے تمام تر تعلیم والد ہی سے حاصل کی .
۱۱۳۷ ھ کو نظام الملك آصف جاہ کے ساتھ حیدرآباد تشریف لائے جہاں عبداللہ قطب شاہ کی نواسی کے ساتھ شادی کی ۱۱۸۲ ھ/ ۱۷۷۰م کو ترچناپلی میں وفات پائی والہ جامع نہج البلاغہ سیّد رضی (م ۳۵۹ ھ) کے اخلاف میں سے تھے دستور نظم ، گلستان خیال یعنی دیوان فارسی ، رازق باری ، اساس الایمان ، قانونچہ انشاء ، کشف الرموز ، در مکتوم ، عین تماشہ یعنی مرغ نامہ ، کبوتر نامہ اور نجم الهدی (فارسی- منظوم) آپ کی یادگار ہیں}.

(۱۴۷۵) طلعۃ الشمس : محمّد علی حسن شمس ( مطلع).

(۱۴۷۶) طوطی نامہ : غواصی
یہ کتاب مولانا ضیاء الدین نخبشی کی کتاب کا منظوم ترجمہ ہے ، میر سعادت علی رضوی نے مرتب کی .

۲۹۰ ص ، حیدرآباد دکن : سلسلہ یوسفیہ ، ۱۳۵۷ ھ.

(۱۴۷۷) ضیاء دکن : سیّد باقر حسین
۱۵۴ص ، ایک روپیہ ، حیدرآباد دکن ، ۱۳۰۷ھ.

(۱۴۷۸) قطب مشتری : ملا وجہی
(۲۲+۹۶) ص ، تین روپے بارہ آنے ، کراچی : انجمن ترقی اردو (پاکستان) ، ۱۹۵۳م .

(۱۴۷۹) گنجینہ محبّت : واجد علی شاہ بادشاہ وزیر
بارہ ہزار اشعار .

(۱۴۸۰) لقمہ شیریں : میر محمود علی لائق
مطبع حیدری حیدرآباد دکن( ذریعہ : ۱۸).

(۱۴۸۱) مثنوی اسرار محبّت :
سسی پنوں کا قصہ ، ۲۰ ص ، لکھنو .
نمونہ :

محبت نام در دل ھر نگیں ہے    محبت سے کوئی خالی نہیں ہے
جو سمجھو ذات مطلق فی الحقیقت    محبت ہی محبت ہے محبت
محمّد مصطفی رنگ گل عشق    وہ زلف اُس کی بہاری سنبل عشق

(۱۴۸۲)مثنوی امید و بیم : مرزا محمّد ھادی رسوا (م۱۹۳۱م)
۴۶ ص ، الناظر پریس لکھنو ، ۱۸۶۶م.
نمونہ :

پھر ہوا عشق دل مضطر کو    دو خبر میرے نصیحت گر کو
آج تک سر سے وہ سودا نہ گیا    عشق بازی کا وہ لپکا نہ گیا

(۱۴۸۳) مثنوی انیس آخرت : سیّد آل حسن
۴ روپے ، لاھور : امامیہ مشن پاکستان

(۱۴۸۴) مثنوی باغ ارم : سیّد طالب حسین شائق
مذہبی قصص و حکایات کو مثنوی کے رنگ میں پیش کیا گیا ہے
۳۸۴ ص ، ڈیڑھ روپیہ ، مطبع اثنا عشری دھلی .

(۱۴۸۵)مثنوی بحر اُلفت : محمّد واجد علی شاہ بادشاہ اختر
۳۴۳ ص ۔
آغاز :
اے قلم حمد اُس خدا کی کر جس نے پیدا کئے ہیں شمس و قمر
ہر کواکب کی اُس سے تزئین ہے روشنی بخش ماہ و پروین ہے

(۱۴۸۶)مثنوی تقی : حکیم سیّد محمّد تقی سونی پتی ولد سیّد باقر علی
اس مثنوی میں مسلمانوں کو بیوہ عورتوں کے ساتھ نکاح ثانی کی تلقین کی گئی ہے
۱۶ ص ، مطبع یوسفی دھلی ، ۱۲۹۶ ھ.
آغاز :
خدا کی حمد اور تعریف کے بعد نبی (ص) کی نعت اور توصیف کے بعد
خدا کے واسطے اے دیندارو ! رواج شرع میں همت نہ ہارو
سکینہ (ع) ہے جو پوتی مرتضیٰ(ع) کی وہ دختر ہے شہید کربلا کی
مصائب میں اگرچہ دن ہیں کاٹے کئے ہیں عقد پیہم آگے پیچھے

(۱۴۸۷)مثنوی تنبیهہ النفس : مولانا سیّد مهدی حسن
مستورات کی تعلیم کے لئے لکھی گئی
۵۰ ص ۴٫ آنے ، مطبع سیفی لاهور ، ۱۸۸۳م.

(۱۴۸۸)مثنوی جگر سوز : سیّد امداد علی خان نقوی امداد
یہ مثنوی امداد نے اپنے بیٹے ابوالحسن ناصر الدّین السید محمّد رضا حسین خان جو ارسطو جاہ مولانا سیّد رجب علی (م ۱۸۶۹م ) کے نواسے بھی تھے کی موت پر لکھی .
۲۶ ص ، مطبع نرنکاری لدھیانہ ، ۱۳۰۳ ھ.
آغاز :
آرائش عنوان ثنا حمد خدا ہے انسان کو جسے شرف عقل دیا ہے
بھیجے ہیں ہدایت کے لئے اُس نے پیمبر گمراہ نہ ہو تا کہ کوئی راہ سے پھر کر

(۱۴۸۹)مثنوی در مکنون : مولانا ذاکر حسین بارھوی (م ۱۳۴۹ھ) (مطلع)

(۱۴۹۰) مثنوی رموز العارفین : میر حسن دهلوی
۱۳۵۲ ھ.

(۱۴۹۱) مثنوی زہر عشق : نواب مرزا شوق
۴۰ ص ، کراچی :رحمن برادرس ، باب الاسلام پریس کراچی .
آغاز :
لکھ قلم پہلے حمد ربِّ ودود — کہ ہر اک جا پہ ہے وہی موجود
ذات معبود جاودانی ہے — باقی جو کچھ کہ ہے وہ فانی ہے

(۱۴۹۲) مثنوی سحر البیان : میر حسن دہلوی
اس مثنوی کا دوسرا نام « بے نظیر و بدر منیر » ہے
۱۳۰ ص ، مطبع نولکشور لکھنو ، ۱۹۴۱م.
اشاعت اول پر میرزا قتیل نے تاریخ طبع کہی :
بگوشم ز ہاتف رسید این ندا — بر این مثنوی باد بر دل فدا (۱۱۹۱ ھ)

(۱۴۹۳) مثنوی سحر عشق : مرزا آغا حسن ازل
۳۲ ص ، مطبع اعجاز محمّدی لکھنوی ، ۱۳۱۳ھ.
آغاز :
حمـــد باری ہے اشتغال قلم — کیوں نہ سر سبز ہو نہال قلم
ذکر میں اُس کے ہے بہ سر بسجود — جس کی قدرت ہے خار و گل سے نمود

(۱۴۹۴) مثنوی سیف الملوك و بدیع الجمال : غواصی
میر سعادت علی رضوی نے مرتب کی
۱۷۹ ص ، حیدرآباد دکن « سلسلہ یوسفیہ » ، ۱۳۵۷ ھ.

(۱۴۹۵) مثنویات شوق : مرزا تصدق حسین خان شوق
تین مثنویان : فریب عشق ، بہار عشق ، زہر عشق
اسرار احمد تبسم نے مرتب کی
۱۹۱ ص ، بیس روپے ، لاہور : تخلیق مرکز ، نثار آرٹ پریس لاہور .
آغاز :
اے قلم پہلے لکھ تو بسم اللہ — بعـــده لا اللہ الا اللہ

بعد احمد کی مدح کر تحریر　　که وہ دنیا میں ہے خدا کا وزیر

(۱۴۹۶) مثنوی طوطی نامہ : جعفر علی حسرت (م ۱۲۰۶ھ)

یہ کتاب ایک قصے پر مبنی ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ شمالی ہند کے راجہ انند کا ایک بیٹا طوطی تھا وہ بھیلوں کے راجہ کی بیٹی شکر پارا پر عاشق ہوگیا آخر راجہ انند نے بھیلوں کے راجہ کے پاس پیام بھیجا انجام کار دونوں کی شادی ہوگئی لیکن راجہ نے بلطائف الحیل طوطی کو قتل کرا دیا یہ کتاب ڈاکٹر نورالحسن ھاشمی نے مرتب کی۔

۱۳۶ ص ، ۲ روپے ، لکھنو : مکتبہ کلیان ، شاہی پریس لکھنو ۔

آغاز :

یا الٰہی یہ عشق خانہ خراب　　کسے انگا تھا یاں کسے تھی تاب

کہا ارض و سما نے بہتیرا　　عشق سے پر سبھوں نے منہ پھیرا

عشق تیرا حبیب پہچانے　　یا اسے ذات پنجتن جانے

(۱۴۹۷) مثنوی عالم : نواب بادشاہ محل عالم

۱۴۰ ص ، مطبع نامی لکھنو ، ۱۳۰۹ھ/۱۸۹۱م۔

آغاز :

نشے میں ساقی پری طلعت　　شعر تر کہنے کی ہے کیفیت

تند و پر زور دے شراب کہن　　سن نئی داستان و تازہ سخن

کہ کسی ملک میں تھا اک سلطان　　عادل و خوش جمال والا شان

نام سرشار شاہ تھا اُس کا　　حسن مانند ماہ تھا اُس کا

(۱۴۹۸) مثنوی فریاد داغ : تمکین کاظمی

۱۳۶ ص ۳۰ روپے ، لاهور: آئینہ ادب ، اشرف پریس لاهور ، ۱۹۵۷م۔

(۱۴۹۹) مثنوی گل باغ ارم : میر طالب حسین خاک

حیدرآباد دکن ، ۱۳۰۰ھ۔

(۱۵۰۰) مثنوی گلدستہ نور : مولانا سیّد علی اکبر

اس مثنوی میں تمیم خزرجی کا غائب ہونا اور بعد موت عہد خلافت دوم میں واپسی اور اس عرصے میں زوجہ کے عقد ثانی کا ذکر ، ۱۳۰۵ھ۔

(۱۵۰۱) مثنوی گلشن عشق : شیخ نصرتی
یہ مثنوی رزم و بزم کا ایک دلآویز مرقع اور حسن و عشق کی ایک دلچسپ داستان ہے شاعر نے راج منوہر اور راج کماری مدمالتی کے عشق کا قصہ بیان کیا ہے .
(۴۴+ ۳۰۷) ص ، اعجاز مشین پریس حیدرآباد دکن .

(۱۵۰۲) مثنوی گوہر اسرار : محمّد علی زائر زید پور ضلع بارہ بنکی
۲۰ ص ، مطبع جعفری لکھنو ، ۱۲۹۹ ھ، مؤلف نے تاریخ طبع کہی :

کیونکر نہ ہر کلام سے اعلیٰ ہو یہ کلام ۔۔۔ مجموعہ ثنائے علی ہے یہ مثنوی
ہوگا جلی علی کی امامت کا اس سے حال ۔۔۔ آئینہ دار راز خفی ہے یہ مثنوی
زائر نے بہر سال یہ ہاتف نے دی صدا ۔۔۔ کچھ شک نہیں قبول نبی ہے یہ مثنوی
(۱۲۹۹ ھ)

آغاز :

غزلخواں ہو اے طبع رنگیں نوا ۔۔۔ کہ ہیں گوش مشتاق حمد خدا
سنا آج وہ نغمہ خوش ادا ۔۔۔ اثر جس میں ہو لحن داود کا

(۱۵۰۳) مثنوی لذّت عشق : آغا حسن نظم ہمشیر زداہ حکیم تصدق حسین خان
۵۶ ص ، مطبع فیضی .
آغاز :

لکھوں پہلے حمد خدائے قدیم ۔۔۔ کہ ہے نام جس کا غفور الرحیم
وہ چاہے تو قطرے کو دریا کرے ۔۔۔ سمندر کو چاہے تو قطرہ کرے
محمّد خدائی کا مختار ہے ۔۔۔ محمّد رسولوں کا سردار ہے
پس از نعت احمد ثنائے علی ۔۔۔ کہا جس کو خود حق نے اپنا ولی
بیاں کیسے ہو شان مشکل کشا ۔۔۔ ولی خدا صاحب ھل اتی

(۱۵۰۴) مثنوی لطف / نیرنگ عشق : مرزا علی لطف (م ۱۲۳۳ھ)
ڈاکٹر ثمینہ شوکت نے مرتب کی ، ۱۳۴ ص ، ساڑھے تین روپے ، حیدرآباد دکن : مجلس تحقیقات اردو ، نیشنل فائن پرنٹنگ پریس حیدرآباد دکن ، ۱۹۶۲م .

(۱۵۰۵)مثنوی لقمہ شیریں : میر محمود علی لائق

چند احادیث و حکایات کو منظوم صورت میں پیش کیا گیا ہے

۴ آنے ، کتب خانہ حیدری ، مطبع حیدری حیدرآباد دکن .

(۱۵۰۶)مثنوی میوہ شیریں : سیّد مجاھد حسین جوھر امروھی

پردہ کے متعلق ایک دلچسپ واقعہ منظوم کیا گیا ہے

۷۰ ص ،۵ آنے ، جوھر پریس امروھہ (ھند).

آغاز :

الھی تری حمد کیا ہو ادا  ھر اک چیز کو تو نے پیدا کیا

(۱۵۰۷)مثنوی مادر ھند/ نوید ھند : مولانا علی محمّد شاد عظیم آبادی (م۱۹۲۷م)

ملکہ وکٹوریہ کی پہلی جوبلی کے موقع پر لکھی گئی اسوقت کے سیاسی حالات کو پیش نظر رکھتے ہوئے ملکہ کی تعریف کی گئی ہے کتاب کے شروع میں یہ الفاظ درج ہیں .

شہشاہ ملکا خسروا فلك جاھا  سپہر بارگہا جیوبلی مبارکباد

ھزار سال بمانی و برخوری ھمہ عمر  ز ملك و شوکت و اقبال و دولت و اولاد

شعار کردہ دعا و گرفتہ خو بہ ثنا  کمینہ بندہ حضرت علی محمّد شاد

اس مثنوی میں ایك دولت مند عورت کا قصہ ہے

آغاز :

ہے شاہ کا بسکہ طالب خیر  لکھتا ہے یہ خامہ فلك سیر

اك جا کہ فضا میں بھی ہے مشہور  غیرت دہ خلد چشم بددور

(۱۵۰۸)مثنوی نو بہار : مرزا محمّد ھادی رسوا (م ۱۹۳۱م)

نئے نظریہ تعلیم کی نشاندھی

۲۰ ص، ۱۸۸۶م.

نمونہ :

اپنا جلوہ اے عروس علم دکھلادے انہیں  عاشقوں میں اپنے اے تحقیق لکھوا دے انہیں

(۱۵۰۹) مثنویات میر : میر تقی میر

سید محمّد ایم اے نے مرتب کی، ۳۳ مثنویاں

۲۳۴ ص ، حیدرآباد دکن : انجمن امداد باهمی مکتبہ ابراهیمیه ، ۱۹۳۴م.
(۱۵۱۰)مثنوی ثمرہ زندگی : مولانا سیّد علی محمّد شاد عظیم آبادی (م ۱۹۲۷م)
اپنے بیٹے سیّد حسین کے لئے بتقریب مکتب لکھی گئی.
۱۲ ص ، مطبع سٹی پریس پٹنہ ، ۱۸۹۳م .
آغاز :

اے محترمان ذی مروت — وے عشرتیان بزم خلت
اے مہر نشان فلك مقامان — افلاك و شان بلند نامان

(۱۵۱۱) نان و کباب : محمّد وزیر بن مفتی میر محمّد عباس
۱۳۰۶ هـ ، لکھنو ( ذریعه : ۲۴).
(۱۵۱۲) نان و نمك : میرزا جعفر علی فصحیح
لکھنو ، ۱۲۷۹ هـ ( ذریعه : ۲۴).

---

# غزل

(۱۵۱۳)اثر لکھنوی : جعفر علی خان اثر لکھنوی

۳۶ غزلیں ، ۶۳ ص ، ۷۵ پیسے ، علی گڑھ : انجمن ترقی اردو ھند ، ۱۹۵۹م ، سرفراز قومی پریس لکھنو.

آغاز :

آنکھ میں اشک ندامت ڈبڈبا کر رہ گئے    ہم یونہی اکثر دعا کو ہاتھ اُٹھا کر رہ گئے
کتنے ہی شکوے زباں پر آئے ، آکر رہ گئے    کچھ نہ کہتے بن پڑا ، گردن جھکا کر رہ گئے
اُن سے ہنسیے شوق سے جو مائل فریاد ہیں    اُن سے ڈرئیے جو ستم پر مسکرا کر رہ گئے

(۱۵۱۴)ارتنگ خیال : مولانا سیّد محمّد ضامن کنتوری

۲۲۴ ص ، ۳ روپے ، گورنمنٹ سنٹرل پریس حیدرآباد دکن .

آغاز :

ہر شے میں جلوہ گر تھا نور جمال تیرا    ہر برگ کاہ سے ہے ظاہر کمال تیرا

(۱۵۱۵)الف : رئیس امروھی

۱۹۴۷م سے ۱۹۶۳م تک کی کہی ہوئی غزلیں

۱۹۲ ص ، ۵ روپے ، کراچی : ادارہ ذھن جدید، جاوید پریس کراچی .

(۱۵۱۶)انتخاب غزلیات ثاقب : مرزا ذاکر حسین قزلباش ثاقب (م ۱۹۴۶م)

منظر عباس نقوی نے مرتب کیا .

۶۳ ص ، ساڑھے تین روپے ، لکھنو: اتر پردیش اردو اکادمی ، نشاط پریس ٹانڈہ ، ۱۹۸۳م .

(۱۵۱۷)انتخاب غزلیات ناسخ : کاظم علی خان لکھنوی

۱۷۶ ص ، سات روپے ساٹھ پیسے ، لکھنو : اتر پردیش اردو اکادمی ، نشاط پریس ٹانڈہ، ۱۹۸۴م.

(۱۵۱۸)انتخاب معانی : محمّد قلی قطب شاہ معانی
کلیات معانی پچاس ہزار اشعار پر مشتمل ہے ، رفیق اسلم نے مرتب کیا
۱۵۰ ص ، ۶ روپے ، دھلی : چمن بکڈپو ، نعمانی پریس دھلی ، ۱۹۷۸م ۔
آغاز :دلا منگ خدا کن کہ خدا دویگا تمن من کے مراداں کے بھرے جام دیگا
(۱۵۱۹)انجمن کدہ : محمّد ھادی عزیز لکھنوی (م ۱۹۳۵م )
۱۴۴ ص ، ڈھائی روپے ، علی گڑھ : انجمن ترقی اردو (ھند) ، سرفراز قومی پریس لکھنو ، ۱۹۵۹م ۔
آغاز : دل صد پارہ ایک بسمل کا آئینہ ہے فروغ. محفل کا
کون اُٹھا یہ جھاڑ کر دامن ہے دگرگوں جو رنگ محفل کا
اھل محفل سے ہے گلا ہے سود مجھ کو شکوہ ہے میر محفل کا
(۱۵۲۰)انکار : میر قزلباش
۵۸ غزلیں ،۱۲۴ ص ، ۱۰ روپے ، دھلی : نازش بک سنٹر
(۱۵۲۱)بازار سخن : سیّد محمّد میرزا مھذّب لکھنوی
یہ کتاب سیّد محمّد کاظم (م ۱۳۴۰ ھ) ، سیّد مھدی میرزا جاوید(م ۱۹۰۹م)، حکیم میرزا غلام عباس دانش (م ۱۹۲۸م) ، مولانا برکت اللّٰہ رضا (م ۱۳۴۳ھ) ، سیّد حسین میرزا عشق (م ۱۳۰۳ ھ) ، شمس العلماء مولانا سیّد سبط حسن فاطر (م ۱۳۵۴ھ) ، نواب محمّد باقر علی خان مشتاق (م۱۳۲۲ ھ) کی غزلیات کے انتخاب پر مشتمل ہے ۔
۱۶۰ ص ، ۲ روپے ، لکھنو : انجمن محافظ اردو ، نظامی پریس لکھنو ، ۱۹۵۱م ۔
نمونہ کلام مولانا سیّد سبط حسن فاطر :
جو کائنات غم تھی وہ سب تیری یادگار گہ کشمکش فراق کی گہ یاس انتظار
گہ ماتم دل اور کبھی ماتم قرار گو میں رہا رہین ستم ھائے روزگار
لیکن تیرے خیال سے غافل نہیں رہا
(۱۵۲۲)بادہ عرفان : مولانا سیّد علی محمّد شاد عظیم آبادی (م ۱۳۴۵ھ/۱۹۲۷م)
۱۹۲ص ، ساڑھے تین روپے ، دی آزاد پریس پٹنہ ، ۱۳۸۱ھ/۱۹۶۱م ۔

آغاز :

اے عشق کیا قصور تھا مجھ بے قصور کا　　انسانیت نے داغ لگایا شعور کا

(۱۵۲۳)بادہ کہن : تجمل حسین جوہر ڈبائیوی

۲۲۲ ص.

(۱۵۲۴)بر آب نیل : علی اکبر عباس : « ننگی اکھ دا روگ » (پنجابی)

۱۹۸۷م .

(۱۵۲۵)برگ سخن : سیّدہ رابعہ نہاں

۱۵۲ ص ، ۱۵ روپے ، لاہور : سنگ میل پبلی کیشنز ، منظور پرنٹنگ پریس لاہور.

نمونہ :

شوق کامل ہو تو آسانی و دشواری کیا　　راستے زیست کے ہموار نظر آتے ہیں

اُن پہ کس طرح کریں دعوی خون محشر میں　　ہم تو خود اُن کے طرفدار نظر آتے ہیں

(۱۵۲۶)برگ نے : ناصر کاظمی

۱۴۳ ص ، تین روپے ، لاہور : مکتبہ کاروان ، اردو پریس لاہور .

(۱۵۲۷)بریشم عود : سیّد عابد علی عابد (م۱۹۷۱م)

۹۰ ص ، ساڑھے چار روپے ، لاہور : مکتبہ ادب جدید ، انفائن پرنٹنگ پریس لاہور ، ۱۹۶۶م .

(۱۵۲۸)بوئے گل نالہ دل : مرزا عابد عباس

مختلف شعراء کا کلام

۱۶۶ ص ، ۲ روپے ، حیدرآباد : مکتبہ شعور : پاسبان پرنٹنگ پریس حیدرآباد ، ۱۹۶۰م .

(۱۵۲۹)بیاض آزاد : مولانا محمّد حسین آزاد (م ۱۹۱۰م)

اُن اشعار کا مجموعہ جو مولانا نے مشاہیر شعراء کے کلام سے اکٹھے کئے .

۱۶۶ ص ، سوا روپیہ ، لاہور : عبدالرشید اینڈ برادر ، ۱۹۲۳م .

(۱۵۳۰)بیاض گلفشاں : فدا حسین فدا

۲۳۰ ص ، مطبع نولکشور لکھنو، ۱۳۹۸ھ،خود مصنف نے تاریخ طبع کہی :

بیاض گلفشاں ہے سال ترتیب　　فدا دیوان ثانی کا میرے نام
بیاض عاشقی سے بھی ہے پیدا　　برابر گن تو پورا سال اتمام
ہے دریافت سال طبع دیگر　　بیاض عشقیہ ہے نام فرجام
(۱۲۹۸ ھ)

آغاز :
یہ بندوں کو ہے سب بخشا ہوا ناز و نعم تیرا　　خداوندا ہے کیا کیا ہم غریبوں پر کرم تیرا

(۱۵۳۱)بیان حال : وقار انبالوی (م ۱۹۸۸م)
۱۶۴ ص، تین روپے ، لاہور: مکتبہ نوائے وقت ، امرت الیکٹرک پریس لاہور ۔
(۱۵۳۲)تاج سخن : نواب سیّد امجد علی خان قیصر
۱۳۴ ص ، نولکشور پریس لکھنو ، ۱۹۱۸م ۔
آغاز :
گل نقش قدم شاہ پہ بھی دل سے نثار　　آتی تھی دیکھنے کو گلشن جنت کی بہار
(۱۵۳۳)تجلیات انجم : سیّد منظور حسین جعفری شفا
۱۳۶ ص ، ساڑھے تین روپے ، حقی آفسٹ پریس کراچی، ۱۹۷۱م ۔
(۱۵۳۴)ترجمہ غزلیات حافظ : آغا محمّد باقر (م ۱۹۷۲م)
صرف ردیف م کی ۷۹ غزلیات
۱۹۰ ص ، ڈیڑھ روپیہ ، شیخ مبارک علی تاجر کتب ، ۱۹۴۹م ۔
(۱۵۳۵)جوئبار : هما اخلاق حسین
مشاہیر شعراء کا کلام
۵۱۱ ص ، لاہور : فیروز سنز ، ناظر پرنٹنگ پریس کراچی ۔
(۱۵۳۶)جوئے تشنہ : محمّد ابن الحسن
۱۱۲ ص ، ۱۲ روپے ، لاہور : حسنین پبلی کیشنز ، شرکت پرنٹنگ پریس لاہور ، ۱۹۷۴م ۔
(۱۵۳۷)چراغ دیر و حرم : ڈاکٹر صفدر حسین (م ۱۹۸۰م)
۱۲۰ ص،۴ روپے ، کراچی: بارگاہ ادب ، جاوید پریس کراچی، ۱۹۶۴م۔

آغاز :

ایکدم سرد ہے اب باد صبا میرے بعد پھیکی پھیکی سی ہے گلشن کی فضا میرے بعد

(۱۵۳۸)چمنستان غزل شرح چمن زار غزل : پروفیسر اختر جعفری

تین روپے لاہور: خاور بکڈپو ، استقلال پریس لاہور ۔

(۱۵۳۹)حرف دریا : جعفر شیرازی

۱۲۸ ص، ۳۰ روپے ، ساہیوال : فضل پبلی کیشنز ، ۱۹۸۳م۔

(۱۵۴۰)حرف وفا : پروین سید وفا

۲۶۳ ص ، ۱۵ روپے ، لاہور : مکتبہ فنون ، ۱۹۷۴م ، نقوش پریس لاہور ۔

(۱۵۴۱)خطِ غبار : اسرار زیدی

۲۰ روپے ، لاہور : علی برادران ۔

(۱۵۴۲)خمکدۂ آزاد : مولانا محمّد حسین آزاد (م ۱۹۱۰م )

آغا محمّد طاہر نے مرتب کی ، ۱۰۰ ص ، دھلی : آزاد بکڈپو ، برقی پریس دھلی ، ۱۹۳۲م۔

(۱۵۴۳) دست انا : اسد حسین نازل

۱۱۱ ص ، تین روپے ، لاہور : ادب نما ، فیّاض پرنٹنگ پریس ۔

(۱۵۴۴) دشت نارسا : میر نقی علی خان ثاقب

۱۶۸ ص ، ۱۵ روپے ، حیدرآباد دکن : مکتبہ شعر و حکمت ، اکسل فائن پرنٹنگ پریس حیدرآباد دکن ، ۱۹۷۳م۔

آغاز :

آنکھ زخموں کی جلا کر دیکھو جی کو اک روگ لگا کر دیکھو

کتنی معصوم ہے روداد وفا خود کو آسیب بنا کر دیکھو

(۱۵۴۵)دود چراغ محفل : مرزا عابد عباس وغیرہ

۱۳۲ ص ، ڈھائی روپے ، حیدرآباد : مکتبہ شعور ۔

(۱۵۴۶)دور تعشق : سیّد محمّد میرزا مھذب لکھنوی

تعشق کی سوانح اور ان کا انتخاب کلام

۲۰۸ ص، ڈیڑھ روپیہ ، لکھنو : انجمن محافظ اردو ، نظامی پریس لکھنو ۔

(۱۵۴۷) دیار سحر : علی جواد زیدی
۱۸۴ ص ، ۳۰ روپے ، دھلی : حالی پبلشنگ ہاؤس ، یونین پرنٹنگ پریس دھلی ، ۱۹۶۰م ۔
آغاز :
شب کے سناٹے میں وہ راهروں کے نغمے جیسے کہسار کے دل سے کوئی چشمہ پھوٹے
یا کلی لمس شعاع سحری سے چٹکے

(۱۵۴۸) دیوان : ناصر کاظمی
۱۴۸ ص ، ۱۵ روپے ، لکھنو : مکتبہ دین و ادب ، ۱۹۷۷م ۔

(۱۵۴۹) دیوان بے نام /سخن اشرف : واجد علی شاہ بادشاہ
۲۸۸ ص ۔

(۱۵۵۰) دیوان ثالث : واجد علی شاہ بادشاہ
۱۴۱ ص ۔

(۱۵۵۱) ڈوبتے چاند کا منظر : ناصر زیدی
۱۰۴ ص،۱۲ روپے ، لاھور:سنگ میل پبلیکیشنز،ندرت پرنٹرز لاھور،۱۹۷۶م۔

(۱۵۵۲) رشتہ کلام : سیّد محسن رضا زیدی
۱۱۲ ص ، ۱۰ روپے ، نئی دھلی ، ۱۹۷۸م ۔

(۱۵۵۳) رنگ فصاحت : مختار جعفری
۱۱۲ ص ۴۰ روپے ، بھاگلپور(بہار- ہند) ، ۱۹۷۷م۔

(۱۵۵۴) روشن لکیریں : میر صادق احمد نقوی
۱۴۴ ص ، ۱۲ روپے ، آندھرا پردیش : اردو اکیڈمی، اعجاز پرنٹنگ پریس حیدرآباد دکن ، ۱۹۷۹م ۔
آغاز :
السلام اے فخر آدم رحمة اللعالمین السلام اے صاحب فکر و نظر حق الیقین
ھم پہ بھی ہو جائے اک چشم کرم خیر البشر گردش ایام ہے اور ھم گنہگاروں کا دین
وقت کی دھوپ میں حالات کے پتھراؤ میں ہے سہاروں کے لئے ایک سہارا ہے علی(ع)
رک سا جاتا ہے جہاں وقت کا بہتا دریا وسعت کون و مکاں کا وہ کنارا ہے علی(ع)

(۱۵۵۵)روشنی : مصطفی زیدی (م۔۱۹۷۰م)
۱۱۲ ص ، ۱۲ روپے ، راولپنڈی : ماوراء پبلشرز ، جنگ پریس راولپنڈی ۔
(۱۵۵۶)ریزہ ریزہ حیات : فاطمیہ وصیہ نقوی جائسی
۱۳۶ ص ،۱۸ روپے ، لکھنو : نصرت پبلشرز، نظامی پریس لکھنو ، ۱۹۸۳م۔
(۱۵۵۷)زخم دل : علی احمد قمر بلتستانی
۱۹۷۸م۔
(۱۵۵۸)زلزلے : سیّد علی رضا قمر ساحری
نمونہ :
چھائی نہ کبھی میرے ارادوں پہ اُداسی دنیا تو ہمیشہ سے رہی خون کی پیاسی
یہ شہر بدلتے ہوئے چہروں کا وطن ہے اس شہر میں ممکن ہی نہیں چہرہ شناسی
{ سیّد علی رضا قمر ۷ نومبر ۱۹۳۱م کو حیدرآباد (دکن)میں پیدا ہوئے «ضرب آتشیں» « یاسائے عہد» « آسمان نامہ» آپ کے دیگر مجموعے ہیں آپ آجکل کراچی میں ہیں }۔
(۱۵۵۹)زمستان : پروفیسر حسن عظیم آبادی
۵۲ غزلیں ، ۱۱ نظمیں ، دس رباعیاں بارہ قطعات اور ۲۵ مختلف نظمیں
۱۷۶ ص ، ۳ روپے ، کراچی : مکتبہ ماحول ، جاوید پرنٹنگ پریس کراچی ۔ ۱۹۵۸م۔
نمونہ :
یا حسین ابن علی نور نگاہ بوتراب دھر میں ممکن نہیں تیری سیاست کا جواب
زندہ باد ! اے مالک عزم و شعور انقلاب تیری ہمت کامراں تیری قیادت کامیاب
اقتدار مذہب اسلام اونچا کر دیا اپنا سر دے کر خدا کا نام اونچا کر دیا
(۱۵۶۰)زنجیر جمال : سہیل بنارسی
۱۲۲ غزلیں ، ۱۶۰ ص ، ۳ روپے ، لاہور : ادارہ مصنفین پاکستان ، علمی پرنٹنگ پریس لاہور ، ۱۹۶۹م۔
(۱۵۶۱)سحاب نیساں : نیسان اکبر آبادی
۱۴۲ ص ، ۲۰ روپے ، راولپنڈی، ۱۴۰۵ھ/۱۹۸۵م۔

(۱۵۶۲) سخن ستارے : سیّد نسیم تقی جعفری
گوجرخان کے پانچ شعرا، خواجہ یعقوب شاکر، مسعود جاوید، رشید جاوید، عابد سعید عابد، سیّد نسیم تقی جعفری کے کلام پر مشتمل غزلیات کا مجموعہ
۱۴۴ ص، ۴۵ روپے، گوجرخان : قندیل ادب، ۱۹۸۵م۔

(۱۵۶۳) سفینہ غزل : عروج زیدی
۱۶۰ص، ۱۵ روپے، رامپور، ۱۹۷۸م۔

(۱۵۶۴) سنگ آشنا : قیصر الجعفری
۱۱۲ ص، ۱۵ روپے، بمبئی، ۱۹۷۷م۔

(۱۵۶۵) شب نگار بنداں : سیّد عابد علی عابد(م۱۹۷۱م)
۲۴۰ ص، ساڑھے تین روپے، لاہور : مکتبہ اردو، اردو پریس لاہور، ۱۹۵۵م۔

(۱۵۶۶) شرح غزلیات نظیری : مولانا مرتضی حسین فاضل (م ۱۹۸۷م)
۲۱۵ ص، ۳ روپے، لاہور : شیخ مبارک علی تاجر کتب، علمی پرنٹنگ پریس لاہور، ۱۹۶۴م۔

(۱۵۶۷) شعلہ ندا : سیّد اجتبی حسن اجتبی رضوی
سیّد حسین احمد نے مرتب کی۔
۲۵۶ ص، ۴ روپے، لیبل لیتھو پریس پٹنہ، ۱۹۵۴م، سیّد باقر حسین باقر عظیم آبادی نے تاریخ کہی :
لکھدو بس اب بخطّ جلی اس کتاب پر گلدستہ سخن ہے مرا شعلہ ندا
۱۹۵۴م

(۱۵۶۸) شگوفہ غزلیات / دو دل ملے ہوئے ہیں انکو جدا نہ کرنا : شیخ نذیر حسین جعفری
۴۸ ص، ۶ آنے، لاہور: شیخ اللہ رکھا تاجر کتب لاہور، ۱۹۳۳م۔

(۱۵۶۹) شہر آرزو : باقر مہدی ابن جعفر مہدی رزم ردولوی
۱۹۲ ص، ساڑھے تین روپے، بمبئی:گوشہ ادب، اجمل پریس بمبئی، ۱۹۶۰م۔

(۱۵۷۰)صلیب فکر : رضا ہمدانی
۳۰ روپے .

(۱۵۷۱)طشت مراد : سیّد سبط علی صبا (م ۱۹۸۰م)
۶۲ غزلیں ،۱۱۱ ص ، ۲۵ روپے ، واہ کینٹ : مجلس تصنیف و تألیف ، ایس ٹی پرنٹرز راولپنڈی ، ۱۹۸۶م .

(۱۵۷۲)غزل : ناصر کاظمی
۱۸۰ ص ، لاہور : نیا ادارہ ، سویرا آرٹ پریس لاہور ، ۱۹۷۱م .

(۱۵۷۳)غزل معلی : سیّد آل رضا
۲۵۶ ص،۵ روپے ، کراچی : مکتبہ افکار،مشہور پریس کراچی ، ۱۹۵۹م .

(۱۵۷۴)غزلیات ضامن : سیّد محمّد ضامن علی نقوی
فاطمہ حسن نے مرتب کی،۱۲۸ص ،۸ روپے ، لکھنو : دانش محل ، ۱۹۷۸م .

(۱۵۷۵) قبائے ساز : مصطفی زیدی (۱۹۷۰م)
۱۳۶ ص ، ۱۵ روپے ، راولپنڈی : ماوراء پبلشرز ، جنگ پریس لاہور .
آغاز :
دل میں وہ درد نہاں ہے کہ بتائیں کس کو ہاں اگر ہے تو کوئی محرم اسرار سنے

(۱۵۷۶)گلدستہ امانت :
۲۸ ص ، مطبع نولکشور لکھنو ، ۱۸۸۷م.
آغاز :
دل ہر گھڑی کے خوف و خطر سے نکل گیا درد غم فراق جگر سے نکل گیا
شکر خدا عدو کے میں شر سے نکل گیا لڑ کر رقیب یار کے گھر سے نکل گیا
مریخ آج برج قمر سے نکل گیا

(۱۵۷۷) گلشن بہار : مرزا اسد بیگ
{ مرزا اسد بیگ ابن مرزا قلیچ بیگ ۱۸ ستمبر ۱۹۱۳م کو تنڈو تھوڑو (حیدرآباد) میں پیدا ہوئے ایم اے ایل ایل بی کرنے کے بعد محکمہ امداد باھمی میں ملازمت اختیار کی ۱۹۷۰م کو ریٹائرڈ ہوئے دیوان قاسم کا مقدمہ لکھا اور ادبی بورڈ سے انعام حاصل کیا ماھنامہ « قلیچ » کے ۱۹۵۲م سے ۱۹۵۸م تک

ایڈیٹر رہے]۔
(۱۵۷۸)گل و مل : سیّد علی عباس سہارنپوری
فارسی اور اردو کلام
(۵۰+۱۶۸+۶۲) ص ، سوا روپیہ ، دھلی : انجمن ترقی ادب.
آغاز (اردو) :
تھا تصاب اولیں جو اس ستم ایجاد کا — اک ورق ہے آسماں اُس نسخہ بیداد کا
منکر خلاق عالم کون ہوسکتا تھا یاں — غلبہ توحید سے بھرتے ہیں دم الحاد کا
(فارسی) :
الا ای ساقی کوثر ادر کاسا و ناولہا — نمی خواہیم غیر از تو کشود کار مشکلہا
دگر فیض شہادت عام گردید ای مسلمانان — کہ قاتلہا بدل دارند شوق رقص بسملہا
(۱۵۷۹)گنجینہ : میرزا یگانہ چنگیزی
۱۲۱ غزلیات اور ۱۶۳ رباعیات
۱۷۶ ص ، سوا تین روپے ، لاھور : قومی دارالاشاعت ، کواپریٹو پرنٹنگ پریس لاھور.
[میرزا واجد حسین یگانہ چنگیزی ابن میرزا پیارے صاحب ابن میرزا آغا خان ابن میرزا احمد علی ابن میرزا حسن بیگ چغتائی ۱۳۰۱ ھ کو عظیم آباد میں پیدا ہوئے ابتدائی تعلیم مولانا محمّد سعید حسرت سے حاصل کی شاعری میں مولانا سیّد علی خان بیتاب عظیم آبادی اور مولانا سیّد علی محمّد شاد عظیم آبادی سے اخذ فیض کیا ۱۹۰۵م کو لکھنو آئے فروری ۱۹۵۷م کو واصل بحق ہوئے]۔
(۱۵۸۰)گھاس میں تتلیاں : ڈاکٹر وزیر آغا
(۱۵۸۱)لب اظہار : ڈاکٹر سیّد صفدر حسین (م ۱۹۸۰م)
قاضی محمّد اظہار الحسن اظہر (م ۱۹۷۱م )ابن مولوی محمّد مستحسن کا مجموعہ غزلیات
۶۳ ص ، ۲ روپے ، لاھور : سنگ میل پبلی کیشنز ، ۱۹۷۳م ۔

(۱۵۸۲)لہو کے چراغ : سیّد سرفراز حسین جوہر
۱۶۰ ص ، ۵ روپے ، جہلم : پاک لائبریری ۔
آغاز :
خوابوں کا گلستاں ہوں خیالوں کی صدا ہوں آلام کے صحرا میں نشان کف پا ہوں
جو لوگ مصیبت میں ہیں گریاں مجھے دیکھیں میں تیرگی بخت کے سانچے میں ڈھلا ہوں

(۱۵۸۳)میخانہ الہام : شاد عظیم آبادی (م ۱۳۴۵ھ)
حمید عظیم آبادی نے مرتب کی۔
۲۷۲ ص ، ۷ روپے ، سکھر : المہران ڈسٹرکٹ کلچرایسوسی ایشن ، اتحاد پریس سکھر،۱۹۶۲م۔
آغاز :
آئینہ ہے لا و الأحسن عالمگیر کا ایک ہے دیکھو پلٹ کر دونوں رُخ تصویر کا

(۱۵۸۴)میری غزلیں : سیّد علی جواد زیدی
ہند ، ۱۹۵۹م۔

(۱۵۸۵)نازش : نرجس افروز زیدی
۸۰ ص ، ۱۵ روپے ، قیصر آرٹ پریس لاہور۔

(۱۵۸۶)نسیم دست آرزو : علی جواد زیدی
۲۴۸ ص ، ۳۰ روپے ، دھلی : مکتبہ جامعہ ۔

(۱۵۸۷)ہَوا کے رنگ : جعفر شیرازی
۱۱۲ ص، ۳ روپے ، لاہور: مکتبہ جدید ، نقوش پریس لاہور،۱۹۶۲م۔

# دواوین و کلیات

(۱۵۸۸)آیات مصحفی/ دیوان مصحفی : مہذّب لکھنوی
لکھنو : انجمن محافظ اردو ، ۱۹۵۳م ، ۲ روپے ، ۱۶۰ ص .
آغاز :
اہل غفلت سے ہو کیونکر عزم بیت اللہ کا　　پائے خفتہ کو بہت مشکل ہے چلنا راہ کا
(۱۵۸۹)اثر ستان : مرزا جعفر علی خان اثر لکھنوی ابن مرزا فضل حسین خان (م ۱۹۱۷م)
مقدمہ از مرزا محمّد ہادی عزیز لکھنوی (م ۱۹۳۵م ) .
لکھنوی : نظامی پریس ، ۱۹۲۴م ، (۲۸+ ۱۴۸) ص .
نمونہ :
تیری طلب نے درد کو درماں بنا دیا　　دشواریوں کو زیست کی آساں بنا دیا
ٹپکا جہاں جہاں پہ مرا خون آرزو　　عبرت نے اُس کو گنج شہیدان بنا دیا
(۱۵۹۰)احوال و رباعیات خیام مع متن و شرح : سیّد مرتضی حسین فاضل (م ۱۹۸۷م)
عمر خیام (م ۵۲۶ھ) معروف ریاضی دان و شاعر کے حالات و ترجمہ کلام
لاہور : غلام علی اینڈ سنز ، ۱۹۶۵م ، ۹ روپے ، ۳۷۳ ص .
(۱۵۹۱)اردو کا پہلا صاحب دیوان شاعر : سیّد مسعود حسن رضوی ادیب
نواب صدر الدّین محمّد خان فائز دہلوی کا دیوان مع سوانح
دہلی : انجمن ترقی اردو (ہند) ، ۱۹۴۶م ، ۲۴۲ ص.
نمونہ :
شاہ ولایت اسد اللہ علی(ع)　　اس سے ہے اسلام سراسر جلی
دیں نبی کا اس سے ہوا جلوہ گر　　اس کی جسے مہر نہیں قد کفر
محرم اسرار رسول خدا (ص)　　کوئی نہ تھا جز علی مرتضی(ع)

(۱۵۹۲)اظفری گورگانی اور اُن کا ریختہ کلام : سیّد علی عباس
مرزا اظہر الدّین علی بخت اظفری (م ۱۲۳۴ ھ) کا دیوان مع سوانح
لاہور : ہسٹری ڈیپارٹمنٹ پنجاب یونیورسٹی ، ۱۴۳ ص .

(۱۵۹۳)الماس درخشاں : مرزا حاتم علی بیگ
تاریخی نام « خیالات مہر » ہے جس سے ۱۲۸۷ھ برآمد ہوتا ہے جو تاریخ ترتیب ہے مرزا قاسم حسین نبیرہ ناظم نے مطلع الٰہی بخش سے شائع کیا .
آغاز :
عاشق ہوں میں اُس مہر و محبت کی ادا کا دیکھا جو بتوں کو تو کیا شکر خدا کا
تجھ سے تو ہے امید ہمیں لطف و کرم کی ہوگا کسی کافر ہی کو ڈر روزِ جزا کا

(۱۵۹۴)انتخاب آتش : مولانا سیّد مرتضیٰ حسین فاضل (م ۱۹۸۷م)
خواجہ حیدر علی آتش (م ۱۸۴۷م)کے دیوان کا انتخاب، آتش کے مذہب پر بحث کرتے ہوئے مولانا نے آپ کا یہ شعر درج کیا ہے :
ساغر صاف مئے حبّ علی(ع) مشرب ہے مرد مومن ہوں میں اثنا عشری مذہب ہے
لاہور : کتاب منزل ، ڈیڑھ روپیہ ، ۱۰۹ ص .

(۱۵۹۵)انتخاب آغا حجّو شرف : سیّد سیادت حسین خان عرف آغا حجّو شرف رضوی شرف ، خواجہ آتش(م ۱۸۴۷م) کے شاگرد تھے ، کاظم علی خان نے مرتب کیا .
لکھنو : اتر پردیش اردو اکادمی، ۱۹۸۳م ، تین روپے ، ۷۲ ص .
آغاز : دم جس نے مسیحا کو بتایا دھن ایسا موسیٰ کو جواب ایک دیا کم سخن ایسا

(۱۵۹۶)انتخاب بیخود موہانی : سیّد محمّد احمد بیخود موہانی
سیّد سکندر آغا نے مرتب کیا .
لکھنو : اتر پردیش اردو اکادمی ، ۱۹۸۳م ساڑھے سات روپے ، ۱۲۷ ص .
آغاز :
اپنا جہاں میں رہنا ہے یادگار رہنا مشکل تھا اپنے گھر میں بیگانا وار رہنا

(۱۵۹۷)انتخاب حالی : سیّد سفارش حسین رضوی
دیباچہ ڈاکٹر عابد حسین نے لکھا .
نئی دھلی : مکتبہ جامعہ : ۱۹۸۳م ۱۵، روپے ، ۲۰۰ ص .

(۱۵۹۸)انتخاب ذوق : مولانا سیّد مرتضی حسین فاضل (م ۱۹۸۷م)
شیخ محمّد ابراهیم ذوق (م ۱۲۷۱ ھ)کے کلام کا انتخاب
لاهور : کتاب منزل، ایک روپیہ ، ۷۲ ص .

(۱۵۹۹)انتخاب ریختی : سیّد سبط محمّد نقوی
سعادت یار خان رنگیں (م ۱۸۳۴م )، سیّد انشاء اللّٰہ خان انشاء (م ۱۸۱۷م)، میر یار علی جان کا مختصر تعارف اور انتخاب کلام ، دبستان دکن ، دبستان دلی ، دبستان لکھنو اور مجہول الحال شعراء کے ریختی کا انتخاب .
لکھنو : اتر پردیش اردو اکیڈمی،۱۹۸۳م ، ساڑھے چار روپے ، ۱۰۴ ص.

(۱۶۰۰)انتخاب ذکاء اللّٰہ : اصغر عباس
مولانا ذکاء اللّٰہ ابن حافظ ثناء اللّٰہ (م ۱۹۱۰م )کا نثری انتخاب
عنوانات : ظہوری کا حال ، عرفی کا حال ، سفر نامہ روم و مصر ، دیوان حالی ، دھلی کے قدیم اردو اخبار ، دھلی کے میلے اور تہوار ، دھلی کے مساجد و معابد کی سرگزشت ، نئی دھلی کی ایک تعمیر
لکھنو : اتر پردیش اردو اکادمی ، ۱۹۸۳م ، ۵ روپے ، ۱۲۷ ص.

(۱۶۰۱)انتخاب رند : ڈاکٹر علی جواد زیدی
نواب سیّد محمّد خان رند بن سیّد غیاث الدّین موسوی (م ۱۲۶۸ ھ) کے کلام کا انتخاب
لکھنو : اتر پردیش اردو اکادمی ، ۱۹۸۳م ، ساڑھے چھ روپے ، ۱۶۸ ص .
آغاز :
حور پر آنکھ نہ ڈالے کبھی شیدا تیرا سب سے بیگانہ ہے اے دوست شناسا تیرا
میں مسافر ہوں اُتر جاؤنگا پار اک دم میں تجھ کو اے دوست مبارک رھے دریا تیرا

(۱۶۰۲)انتخاب سکندر علی وجد : سکندر علی وجد
هند ، دس روپے .

(۱۶۰۳) انتخاب صبا: کاظم علی خان
میر وزیر علی صبا ابن میر بندہ علی ، خواجہ حیدر علی آتش (م ۱۸۴۷م) کے معروف شاگرد تھے میر صاحب ۲۷ رمضان المبارک ۱۲۷۱ھ / ۱۳ جون

۱۸۵۵م کو واصل بحق ہوئے
لکھنو : اتر پردیش لکھنو ، ۱۹۸۲م ، چار روپے چالیس پیسے ۱۲۶، ص ۔
(۱۶۰۴)انتخاب ظریف لکھنوی : مقبول حسین ظریف لکھنوی (م ۱۹۳۷م)
کراچی : اردو اکیڈمی سندھ، ۱۹۷۷م ، ۲۰۸ ص ۔
آغاز :
الجھتا ہے جو دامن سے کوئی کانٹا بیاباں کا دکھاتا ہے اُسے نھنگا اُلٹ چاک گریباں کا
{ظریف ، مولانا علی نقی صفی لکھنوی کے چھوٹے بھائی تھے ۲۴ فروری ۱۸۷۰م کو لکھنو میں پیدا ہوئے اور ۳۰دسمبر ۱۹۳۷م کو واصل بحق ، لکھنو میں آسودہ خاک ہیں}.
(۱۶۰۵) انتخاب قائم چاندپوری : عابد رضا بیدار
ہند ، ایک روپیہ
(۱۶۰۶)انتخاب قصائد خاقانی مع شرح : مولانا سیّد مرتضی حسین فاضل (م۱۹۸۷م)
لاہور : شیخ محمّد اقبال صافی تاجر کتب ، انشاء پریس لاہور ، ۳ روپے ، ۱۴۴ ص.
(۱۶۰۷)انتخاب کلام آتش : ڈاکٹر اعجاز حسین
الہ آباد :ہندوستانی اکیڈمی اتر پردیش، ۱۹۵۵م ، سوا دو روپے ، ۱۴۰ ص ۔
(۱۶۰۸)انتخاب کلام جمیل مظہری : سیّد کاظم علی جمیل مظہری
علی گڑھ : انجمن ترقی اردو (ہند) ، ۱۹۶۴م ، ۷۵ پیسے ،۶۴ ص ۔
نمونہ :
لاش پسر تھی ہاتھ پہ اور سوچتے تھے شاہ کس منہ سے جاؤں لے کے اسے سوئے خیمہ گاہ
رک جاتے تھے بڑھا کے قدم کو میان راہ لیکن بقول عشق نہ کچھ بن پڑا تو آہ
ننھی سی قبر کھود کے اصغر کو گاڑ کے شبیر اُٹھ کھڑے ہوئے دامن کو جھاڑ کے
{ سیّد کاظم علی جمیل ۱۹۰۵م کو حسن پورہ ضلع سارن میں پیدا ہوئے آپکے دادا مولانا سیّد مظہر حسنین مظہر ، مرزا دبیر لکھنوی کے شاگرد تھے اور شاد عظیم آبادی کے ہم عصر و ہم سبق اپنے دادا کے حوالے سے اپنے آپ کو مظہری لکھتے ہیں ، ۱۹۳۱م کو کلکتہ یونیورسٹی سے فارسی میں ایم اے کیا

شاعری میں علامہ رضا علی وحشت (م۱۹۵۶م) کے شاگرد تھے ۔
(۱۶۰۹) انتخاب کلام علی جواد زیدی : سیّد علی جواد زیدی
علی گڑھ : انجمن ترقی اردو ، ۱۹۷۱م ، ایک روپیہ ، ۶۳ ص ۔
آغاز :
چند روز اور بھی گزرے مرے همراز مگر اب بھی دنیا ہے وہی اور وہی عالم ہے
(۱۶۱۰) انتخاب کلام راز یزدانی : عابد رضا بیدار
دھلی : آزاد کتاب گھر ، بارہ آنے ، ۴۸ ص ۔
(۱۶۱۱) انتخاب کلام ظفر : خواجہ تہوّر حسین
خواجہ صاحب نے جامعہ کراچی کے امتحان کے سلسلے میں « بہادر شاہ ظفر کی شاعری، شخصیت اور اُن کا عہد » کے بارے میں ایک تحقیقی مقالہ لکھا تھا جسے ترمیم و اضافہ کے ساتھ شائع کیا دھلی : اعتقاد پبلشنگ ہاؤس ، ۱۹۷۷م ، اٹھارہ روپے ، (۲۸۶+۱۶۰) ص ۔
(۱۶۱۲) انتخاب کلام ہوس :میرزا محمّد تقی خان ہوس ابن مرزا علی خان
سیّد سلیمان حسین نے مرتب کی ۔
لکھنو : اتر پردیش اردو اکادمی ، ۱۹۸۳م ، چار روپے ، ۸۶ ص ۔
(۱۶۱۳) انتخاب گرامی/بدر کمال : حکیم سیّد محمّد مہدی کمال ابن حکیم سیّد ضامن علی
مرزا حیرت دھلوی نے حضرت امام حسین کی شہادت کا انکار کیا تھا کتاب کے آخر میں اس دعوی کی تردید رباعیوں میں کی گئی ہے ۔
حیرت نے نیا رنگ دکھایا تو کیا حیرت میں زمانے کو جو لایا تو کیا
اس کفر و ضلالت کو مٹایا ہوتا اسلام کے جلوے کو مٹایا تو کیا
لکھنو : قومی پریس ، ۱۳۲۵ھ/ ۱۹۰۷م ، تیرہ آنے ،۱۷۶ ص۔
منشی قدرت علی قدرت نے تاریخ طبع کہی :
کیا چھپا ہے مثل دیوان کمال جس میں ھے مضمون ہر اک لا جواب
بہر سال طبع ہاتف نے کہا لکھدو قدرت تم نگار انتخاب
آغاز :دکھا کر جلوہ بے خود اور دیوانہ بنا دینا بس اے شمع تجلّی مجھ کو پروانہ بنا دینا

سبب ہوا اپنی دلجمعی کا سامان پریشانی    کرے آباد جو دل کو وہ ویرانہ بنا دینا

(۱۶۱۴) انتخاب ناسخ : مولانا سیّد مرتضی حسین فاضل (م ۱۹۸۷م)

امام بخش ناسخ (م ۱۸۳۸م) کے کلام کا انتخاب

لاہور : شیخ غلام علی اینڈ سنز ، ڈیڑھ روپیہ ، ۱۱۲ ص .

(۱۶۱۵) انتخاب وحید : سیّد علی حسنین زیبا

وحید الدّین احمد وحید ابن مولوی امیرالدّین عرف امر اللّٰہ کے کلام کا انتخاب ، آپ قصبہ کڑا ضلع الہ آباد کے باشندے تھے شاعری میں آپ کے اُستاد شیخ بشیر علی بشیر تھے ۱۸۹۲م کو واصل بحق ہوئے اس وقت آپ کی عمر ۶۳ سال تھی .

دھلی : انجمن ترقی اردو ، لطیفی پریس دھلی ، ۱۹۳۹م ، ۱۳۸ ص .

آغاز :

ہر جگہ جب وھی ہے خود موجود    پوچھنا کیا ہے اور کہنا کیا

سب خودی کے لئے ہیں اتنے حجاب    ہے خودوں سے ہے اُس کو پردہ کیا

(۱۶۱۶) انوار اختر : سیّد محمّد غضنفر کاظمی نگینوی

یہ دیوان سیّد محمّد اختر نگینوی کا ہے

لکھنو : سرفراز قومی پریس ، ۱۳۵۸ھ/۱۹۳۹م ، ۲۵۶ ص .

مولانا محمّد علی خان اثر رامپوری نے تاریخ کہی :

بحمد اللّٰہ چھپا دیوان اختر    ہوا بیدار اردو کا مقدر

اثر ہے مصرعہ تاریخ بھی خوب    بخوبی - لو- چھپا دیوان اختر (۱۹۳۹م)

نمونہ :

خود حق ہے مدح گستر یا مصطفی (ص) تمھارا    ہے مرتبہ فزوں تر یا مصطفی (ص) تمھارا

صلی علی کہوں میں تعظیم کو اُٹھوں میں    جب نام آئے لب پر یا مصطفی (ص) تمھارا

جیسے لک و تم نبی (ص) ہو ویسا ملا وصی بھی    ہے جانشیں حیدر (ع) یا مصطفی (ص) تمھارا

(۱۶۱۷) ایمان بالغیب : سیّد محمّد شاد زید پوری (م۱۹۵۶م)

کراچی : شاہ اکیڈمی ناظم آباد ، ۱۹۵۷م ، ڈھائی روپے ، ۱۱۲ص .

آغاز :

غیبت میں رہو اور خدا بھی نہ کہے دل ہے عالم امکاں سے بہت دور یہ منزل
تدبیر سے حل ہو نہیں سکتی تھی یہ منزل تقدیر بپاك ناقه نشانید دو محمل
سلمائی حدوث تو و لیلائی قدم را

{ سیّد محمّد شاہ ابن حکیم سیّد اعتیاد حسین ۴ جمادی الآخر ۱۳۱۳ھ/۱۸۹۴م کو زیدپور میں پیدا ہوئے عربی و فارسی کی ابتدائی تعلیم مولانا مونس حسین سے حاصل کی ، عبید اللہ امرتسری (م ۱۹۳۸م ) صاحب ارجح المطالب اور مولانا مظفر حسین خاں کے سامنے بھی زانوئے ادب تہہ کیا ۸ فروری ۱۹۵۶م کو واصل بحق ہوئے }.

(۱۶۱۸) باقیات غضنفر : سیّد غضنفر علی غضنفر سونی پتی (م ۱۹۵۳م)
سیّد شبیر علی حیرت سونی پتی نے مرتب کیا .
کراچی : اسلامیہ برقی پریس ، ۲ روپے ، ۱۷۳ ص.
آغاز :

فصل خزاں چلی گئی دور ہوا بہار کا پھول کھلا چمن میں یا نافہ کھلا تتار کا
غنچہ دل نہ جب کھلے کیا ہے مزا بہار کا لطف ہے زندگی کا کیا جب ہو عتاب یار کا

(۱۶۱۹) بہاراں : مرزا جعفر علی خان اثر لکھنوی
اردو کے علاوہ چند فارسی غزلیں بھی موجود ہیں
لکھنو: نظامی پریس ، ۱۹۳۹م ، تین روپے ، ۴۷۹ ص .
آغاز (اردو):

جس طرف نکل جاؤ ، جھڑکیاں ہیں ، تہمت ہے عشق خانماں ویراں سب تیری بدولت ہے

(فارسی) :

حشر بر چہرہ کشد دامن ویرانہ ما عرض وحشت چو دھد ایں دل دیوانہ ما

(۱۶۲۰) بہار دانش : مرزا محمّد اسماعیل عرف مرزا جان طپش
شیخ عنائت اللہ کنبوہ لاہوری کی فارسی کتاب « بہار دانش » کا منظوم ترجمہ حمد باری تعالی ، نعت مصطفی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی منقبت جس کی ابتدا یوں ہے :

وصی ہے پھر اُس کا علی ولی (ع) زہی وہ نبی (ص) اور زہی وہ وصی
مناقب کی اُس کے کہاں مجھ کو حد کہ ہے ذات پاک اُس کی شیر صمد

لاہور : مجلس ترقی ادب ، ۱۹۶۳م ، تین روپے (۳۶+ ۱۶۱) ص .

اس کتاب کی پہلی اشاعت ۱۲۵۵ ھ /۱۸۳۸م کو ہوئی اور مطبع محمدی کلکتہ میں چھپی .

(۱۶۲۱) پھول بن : شیخ محمد مظہر الدین معروف بہ ابن نشاطی

شیخ چاند ابن حسین نے مرتب کیا .

کراچی : انجمن ترقی اردو ، ۱۹۵۵م ، ۱۳۲ ص .

نمونہ :

اول میں حمد ربّ اللعالمیں کا دل و جاں سوں کہوں جان آ قریں کا
کہوں میں نعت سرور کا شفیع المذنبیں بر حق کہ جس کے نورسوں پر تو گیا دو جگ کو تابانی
زباں کو منقبت کے ساتھ کھولوں نبی (ص) کے جانشیں کا مدح بولوں

(۱۶۲۲) تاج النظم / سراج النظم (جلد اوّل) : مرزا علی محمد خان جنوں

لکھنو : مطبع اثنا عشری ، ۱۳۰۰ ھ ، ۳۰۵ ص.

نمونہ :

سوجھتا مضمون نہ تھا ذھن رسا کو آہ کا پھر گیا آنکھوں میں نقشہ مد بسم اللہ کا
صاف باطن کے لئے حاصل ہے قرب اللہ کا روح سے کچھ کم نہیں رتبہ دل آگاہ کا
اے جنوں راہ عدم میں سوطرحکے خوف ہیں چھوڑنا دامن نہ تو حیدر سے خضر راہ کا

(۱۶۲۳) تحفۃ الصفر : مولانا سیّد مظاہر حسین امروھی

۲۳۰ ص (ذریعہ : ۳) .

(۱۶۲۴) تنویر الاشعار : منیر شکوہ آبادی

ایک قصیدہ ، ۱۳۵ غزلیات ، بارہ رباعیات اور پندرہ مخمسات .

رامپور : سعیدی پریس ، ۱۳۲۵ ھ.

مولانا احسان علی خان رامپوری نے تاریخ کہی :

پھر دوبارہ چھپا کلام منیر تھا نہ فن سخن میں جس کا نظیر
جستجو میں تھے اسکے اہل مذاق اس کے جویاں تھے سب صغیر و کبیر

سن کے یہ مژدہ مسرت بخش شادماں ہے ہر اک غریب و امیر
گل مضموں شگفتہ ہیں لاکھوں سنبیں اول سے لیکے تا بہ اخیر
لکھا یہ سال طبع احساں نے صحن گلشن سے کلیات منیر (۱۳۲۴ھ)

(۱۶۲۵)تیر نشتر (حصّہ اوّل) : آغا شاعر قزلباش

حرف الف سے حرف و تک کی غزلیں
دھلی : مخزن پریس ، ۱۹۰۹م ، سوا روپیہ ، ۱۲۰ ص .
آغاز :

ہر رنگ میں ہے فیض خدائے کریم کا دامن بھرا ہوا ہے گلوں سے نسیم کا
تو وہ کہ تیری ذات غفور الرحیم ہے میں وہ کہ مجھ سے آگ ہے شعلہ جحیم کا

(۱۶۲۶)تیشہ لفظ : سجاد باقر رضوی (م ۱۹۹۶م)

لاہور : کتابیات ، ۱۹۶۸م ، ساڑھے سات روپے، ۱۲۸ ص .
آغاز :

پوچھو مجھے اےہم نفساں کون ہوں کیا ہوں یارو میں کوئی حشر کے میداں میں کھڑا ہوں

(۱۶۲۷)جذبات یاور : مولانا مرزا محمّد بہادر یاور خیر آبادی

حیدرآباد دکن : مطبع انوار الاسلام ، ۱۳۴۶ ھ، (۹+۲۵۶) ص .
نواب ضیغم جنگ بہادر نے تاریخ کہی :

چہ مرزا محمّد بہادر سخن ور بفرمود تألیف جذبات یاور
کلام دل آویز و دلشاد و دلکش ز حسنش سخندان عالم مسخّر
فصیح و بلیغ و سخن گوئی یکتا محب و ثنا خوان آل پیمبر
چہ خوش ناظم عدل و داد عدالت عقیل و جلیل و غیور و مدبّر
بہ لب حمد معبود صنّاع عالم بدل اُلفت احمد و حب حیدر
فراهم چو گردید نظم دل آرا ز طبع خوش انداز پوشید زیور
پی سال او فکر چوں کرد ضیغم سن طبع شد- پاک جذبات یاور (۱۳۴۶ھ)

آغاز :

نعت احمد وصف حیدر اور حمد کردگار ہے یہی مطلوب اپنا اور یہی اپنا شعار
گر کہے کوئی کہ دنیا سے نرالا ہے یہ ڈھنگ نعت پہلے حمد پیچھے بیچ میں مدح کبار

(۱۶۲۸) چراغ حق : خواجہ جعفر حسن پانی پتی حیدری جعفر خواجہ جعفر حسن ، میر سیّد قمر الدّین منت (م ۱۷۹۲م) کے شاگرد تھے
انبالہ : مطبع رحمانی ، ۱۳۱۳ھ، ۱۹۶ص ۔
جناب مظہر حسن جج سیالکوٹ نے تاریخ کہی :

خواجہ جعفر حسن کا دیوان ہو کے ترتیب حوروش آیا
بزم اہل سخن کو سکتہ تھا جس نے دیکھا وہ نعرہ کش آیا
فکر تاریخ تھی جو مظہر کو کہا ملہم نے دیکھ غش آیا (۱۳۱۳ھ)

اس دیوان میں خواجہ صاحب کا وہ قطعہ بھی شامل ہے جو آپ نے مرزا غالب (م ۱۸۶۹م ) کی وفات پر کہا :

چوں شنیدیم حال رنج و الم رفت غالب ازیں جہاں بعدم
بہر تاریخ او چوں کردم فکر قلم سینہ چاک کرد رقم
دلم از خود بگفت خود تاریخ آہ غالب بمرد شد تاریخ

(۱۶۲۹) چمنستان جوش : نواب احمد حسن خان جوش
لکھنو : مطبع نولکشور، ۱۲۹۰ھ ، ۲۳۰ ص۔
خود ناظم نے تاریخ طبع کہی :

مصرعہ تاریخ سال عیسوی میں ہے یہ جوش آج کہدو ہے اسی میں شاعری کا خاتمہ (۱۸۷۳م)

(۱۶۳۰) حدیقہ بے نظیر/دیوان رفعت : مرزا مہدی حسن خان رفعت شاگرد سیّد ضامن علی جلال
۱۳۰۱ ھ ۱۶۸ ص۔
نمونہ : ہر جگہ تیرا ظہور پاک اے جانانہ تھا تیرے ہی جلوے سے روشن کعبہ و بتخانہ تھا
کعبہ و بتخانہ و وادی ایمن کوہ طور تو نہ گر آباد کرتا ہر جگہ ویرانہ تھا

(۱۶۳۱) خزائن الفصاحت : آغا حسن امانت
۱۲۷۸ ھ/۱۸۶۱م۔

(۱۶۳۲) خزینہ خیال : مولانا سیّد مہدی حسن ماہر
لکھنو : مطبع دبد بہ احمدی ، ۱۳۱۳ھ، ڈیڑھ روپیہ ، ۳۶۴ ص۔

حضرت ماہر سپہر فیض دریائے کرم　　آپ ہیں سر حلقہ اہل سخن بے قیل و قال
آپ کی تعریف میں ہم ناقصوں کا ذکر کیا　　عقل کل کی نطق اس مشق و مہارت پر ہے لال
کون کر سکتا ہے اس دیوان عالی کی ثنا　　بند کرنا بحر کا کوزے میں ہے امر محال
سرزمین ہند پر ابتک نہیں پیدا ہوا　　آپ کا ایسا بلیغ نکتہ داں نازک خیال
سال تدوین وصف دیواں میں کیا کامل رقم　　آسمان فکر ماہر نور پروین کمال
(۱۳۱۳ھ)

آغاز :

فگار دل میں ہر اک حزیں کا سخن سنا ہے یہ کس حسیں کا
جگر ہو زخمی ہر اک نگیں کا مزا یہ ہے حرف دلنشیں کا

(۱۶۳۳) خمخانہ عشرت : مرزا جعفر علی نشتر لکھنوی
خواجہ محمّد عبدالرؤف عشرت کے دیوان کا انتخاب
۶۲ ص (ناقص الآخر).

(۱۶۳۴) خیابان ترنّم : مولانا سیّد محمّد نوح شہیر مچھلی شہری
الہ آباد : جامعہ اصلاحیہ عثمانیہ ،۱۳۵۴ھ/۱۹۳۶م،۲ روپے،۱۷۴ ص.

(۱۶۳۵) دیوان حسرت / دیوان انجم : شہزادہ آسمانجاہ انجم ابن محمّد واجد علی شاہ بادشاہ
لکھنو : مطبع نولکشور ، ۱۹۰۵م ، ۲۰۴ ص.
سیّد یوسف علی کاہش نے تاریخ کہی :

رقم کرد انجم چہ دیوان خود را　　ثنا خوان ہستند برناؤ پیری
و در وصف ہر شعر قاصر زبانم　　بشکل محقق مثال دبیری
شدہ طبع صد شکر پروردگاری　　منوّر شدہ مثل ماہ منیری
پئی سال کاہش مکن جستجوی　　بگو - نادری و گلے بی نظیری (۱۹۰۵م)

(۱۶۳۶) دیوان : ناصر کاظمی
لاہور : پروگریسو پیپرز لمٹیڈ ، ۱۹۷۲م ، بارہ روپے ، ۱۴۴ ص .
آغاز :

وہ درد اب کہاں جسے جی چاہتا بھی ہو　　آرائش خیال بھی ہو دل کشا بھی ہو

یہ کیا کہ روز ایک سا غم ایک سی امید　　اس رنج بے خمار کی اب انتہا بھی ہو

(۱۶۳۷) دیوان آغا : مرزا آغا حسین اکبر آبادی

آگرہ : مطبع اعجاز محمدی ، ۱۶۷ ص ۔

نمونہ :

فکر حمد و نعت میں مطلع ہوا دیوان کا　　نور اس بیت الصنم میں ہے خدا کی شان کا

آیہ لولاک تیری شان میں نازل ہوا　　سب پہ روشن ہے کہ تو باعث ہوا امکان کا

وہ وصی مصطفی (ص) ہے وہ علی مرتضی (ع)　　مدح حاضر میں کروں اب وصف اس کی شان کا

(۱۶۳۸) دیوان امانت : سیّد آغا حسن امانت لکھنوی

آغا حسن کے صاحبزادے سیّد حسن لطافت نے مرتب کیا ۔

لکھنو : روشن لال پریس، ۱۳۲۱ھ، ۱۷۸ ص ۔

آغاز :

کیا کیا ہے کرم مجھ پہ خدائے دو جہاں کا　　شکر اُس کا ادا کرسکے کیا منہ ہے زباں کا

تازہ ہے چمن حمد خدائے دو جہاں کا　　کچھ دخل نہیں گلشن قدرت میں خزاں کا

{آغا حسن امانت ابن میر آغا ابن حیدر علی ابن سیّد محمّد تقی ابن سیّد علی رضوی مشہدی کلیددار روضہ امام علی رضا علیہ السّلام ۱۲۳۱ھ کو پیدا ہوئے غزل و مرثیہ کہتے تھے نثر میں اُن کی کتاب اندر سبھا ہے ۲۸ جمادی الاوّل ۱۲۷۵ھ کو واصل بحق ہوئے امامباڑہ آغا باقر کے قریب دفنائے گئے}۔

(۱۶۳۹) دیوان امیر / مراۃ الغیب : مولانا سیّد محمّد مرتضی حسن بیان یزدانی (م ۱۹۰۰م)

ڈاکٹر سیّد صفدر حسینؒ (م ۱۹۸۰م) نے مرتب کیا ۔

لاہور : سنگ میل پبلی کیشنز ، ۱۹۷۳م ، ۵ روپے ، ۱۲۸ ص ۔

{مولانا سیّد محمّد مرتضی حسن ۱۸۵۰م کو جھانسی میں پیدا ہوئے آپ کا وطن جارچہ ضلع بلند شہر تھا اردو میں بیان اور فارسی میں یزدانی تخلص کرتے تھے دینی علوم مولانا مرزا باقر علی بیگ (م ۱۸۷۳م) پیش نماز جامعہ شیعہ میرٹھ سے حاصل کئے « جلوہ طور » ، « طوطی ھند » « لسان الملک » کے ایڈیٹر رہے ۱۳ مارچ ۱۹۰۰م کو واصل بحق ہوئے مندرجہ ذیل کتابوں کے مصنف

ہیں .

جواہر لاثانی ، رنگ شہادت ، عطر مجموعہ نعت ، شرح دیوان غالب، شرح قانون بو علی سینا ، دیوان غزلیات اردو و فارسی ، مجموعہ قصائد اردو ، شادی کے رقعات و سہرے] .

(۱۶۴۰)دیوان بے مثال / آثار خیال : سیّد حسن عبّاس فصاحت خلف امانت

لکھنو : مطبع نولکشور ، ۱۹۲۵م ، ۵۲۴ ص .

مولوی برکت اللہ رضا شارح سُلّم نے تاریخ کہی :

مستند اُستاد کا ہے یہ کلام  کیوں نہ ہو ہر قلب اس سے مستنیر
محصفی کا رنگ ہے ہر شعر میں  ہے تغزّل سے عیاں شاہ نصیر
شاعری کہتے ہیں اس کو دیکھ لو  ہے عیاں ہر بیت سے انداز میر
لکھدو بس اب مصرعہ تاریخ طبع  یہ ھے دیوان جلوہ گاہ بے نظیر
(۱۳۴۳ھ)

آغاز :

وہ وقت ذبح دیکھتے جاتے تو خوب تھا  میری طرف سے منہ نہ پھراتے تو خوب تھا
کمسن تھے مجھ کو نزع میں دیکھا تو ڈر گئے  سمجھا کے دوست اُن کو ہٹاتے تو خوب تھا
محفل سے غیر نے جو اُٹھایا بُرا ہوا  خود اُٹھ کے آپ مجھ کو اُٹھاتے تو خوب تھا

(۱۶۴۱)دیوان پروین : ام مشتاق بڑی بیگم اھلیہ میر قربان علی

آگرہ : عزیزی پریس ، ۱۳۳۱ ھ/۱۹۱۳م ، ۳۲۴ ص .

مرزا بلاقی گورگانی نے تاریخ کہی :

چہ تعریف احقر بگوید بگو  بایں عقل خود ناقص و نیم جان
بہر حال از بیکسی غم مخور  بگو بہر تاریخ دیوان آں
سخن ساز پروین شیریں سخن(۱۹۱۳) دگر گفت - گفتار شیریں زباں(۱۳۳۱ھ)

آغاز :

ریاض حمد میں سرو خراماں ہے قلم میرا  میں وہ طوطی ہوں مرغان چمن بھرتے ہیں دم میرا

[اُم مشتاق پروین بنت علامہ سیّد محمّد غضنفر علی خان ۱۰ رمضان المبارک ۱۲۸۳ھ/ ۱۱ دسمبر ۱۸۶۶م کو دھلی میں پیدا ہوئیں تصوف کی طرف زیادہ

رجحان تھا رسالہ صلاح الدّین ،ترجمہ اخلاق محسنی ، ترجمہ احیاء المیت فی فضائل اهلبیت ، سفرنامہ حجاز ، رسالہ طلب موسوم بہ علاج المرضا بالماء و الغذا آپ کی یادگار ہیں ۱۳۲۷ھ کو حج بیت اللہ کے لئے تشریف لے گئیں].

(۱۶۴۲)دیوان تاباں : میر عبدالحی رضوی تاباں (م ۱۱۶۰ھ)

حیدرآباد دکن : اردو بزم ادب ، ایک روپیہ . (۶۴+ ۲۸) ص .

نمونہ :

تاباں جو دل سے ہو شبیر کا دوست — تسبیح وہ خاک کربلا کی رکھے
خون شہداء تمام بر گردن اوست — گر غیر اُسے گلے میں اپنے پہنے

(۱۶۴۳)دیوان تجلّی : میر حسن میاں تجلّی بن محمّد حسین کلیم

تجلّی ، میر تقی میر (م ۱۲۲۵ھ) کے شاگرد اور بھانجے تھے .

۱۸۴۴م .

(۱۶۴۴)دیوان تنہا : سیّد کفایت علی تنہا

تنہا ، سیّد احمد حسن فرقانی کے والد تھے ، کل ۷۶ غزلیں

کانپور : مطبع نامی، ۱۳۲۳ھ،۸۶ ص .

آغاز :

خوف ہے اُن کے جی دھلنے کا — غم نہیں اپنے دم نکلنے کا
غم نہیں مجھ کو جی نکلنے کا — شغل ہے گر تیرے بہلنے کا

(۱۶۴۵)دیوان جان : میر یار علی خان

دھلی : نظامی پریس ،۱۹۲۷م ، ۲۰۰ ص .

آغاز :

جیسے بسم اللہ بھاٹک ہے ہوا قرآن کا — شان میں اللہ کی مطلع ہو وہ دیوان کا
عرش پر ہو ذکر اس بارہ دری کی شان کا — مدح میں بارہ اماموں کی کہوں بارہ جو شعر

(۱۶۴۶)دیوان جان (حصّہ دوم) : میر یار علی خان

پٹیالہ : مطبع نولکشور ، ۶۰ ص.

آغاز :

دو عالم سایہ میں ہے ایک دہ دامن ہے وسعت کا — خدا کی حمد میں پہلے بیاں ہو اس کی رحمت کا

علی(ع) سے سلسلہ بارہ اماموں کی امامت کا  محمّد (ص) پر ہوا ہے خاتمہ باب نبوت کا
ملا زہرا کو رتبہ مصطفی (ص) کی زیب و زینت کا  بیان کیا مرتبہ ہو فاطمہ (ع) کی شان و شوکت کا

(۱۶۴۷) دیوان جرّار : میرزا حسین بیگ جرّار

لکھنو : مطبع نولکشور ، ۱۸۸۵م ، ۱۱۹ ص.

مولانا سیّد مظفر علی خان اسیر (م ۱۸۸۱م) نے تاریخ طبع کہی :

واہ کیا دیوان ہے جرار کا  تھا میرا شاگرد میرا ہم زباں
طبع کی تاریخ ہے یہ اے اسیر  ہے یہ دیواں بوستان بے خزاں (۱۲۹۰ھ)

نمونہ :

خوشا وہ آنکھ جو دیکھے تماشہ تیری صورت کا  زہے وہ دل عیاں ہو جس سے جلوہ تیری قدرت کا
کہ بسمل لوٹتے ہیں جا بجا موروں میں ہلچل ہے  یہ کس کے رعب سے میدان محشر صحن مقتل ہے
کہ خون آلودہ یاں سر ہے وہاں ماتھے پہ صندل ہے  یہ کیسی منصفی اے چرخ کہ فرہاد و شیریں کی
تلاش مال بیجا ہے ہوس دنیا کی مہمل ہے  رہے جرّار عشق حیدر کرار سینے میں

(۱۶۴۸) دیوانچی : سیّد مقبول حسین ظریف (م ۱۹۳۷م)

مولانا سیّد علی نقی صفی لکھنوی نے مرتب کیا .

لکھنو : الواعظ صفدر پریس ، ۱۹۴۹م ، سات روپے ، ۵۰۴ ص .

آغاز :

قلم ہے آج کل زوروں پہ یاراں سخنداں کا  وہ پنجہ پھر گیا دیکھو جنون فتنہ ساماں کا

(۱۶۴۹) دیوان حبیب : سیّد محمّد کاظم حبیب موسوی

حیدرآباد دکن : مطبع شمسی ، ۳۱۷ ص .

نمونہ :

چل گئی تیغ ادا تیر نظر سے پہلے  ہو گیا کام میرے دل کا جگر سے پہلے
فکر شہرت کبھی زیبا نہیں ہے کسب کمال  عیب کو دیکھتے ہیں لوگ ہنر سے پہلے

(۱۶۵۰) دیوان حیدری : سیّد حیدر بخش حیدری

ڈاکٹر عبادت بریلوی نے مرتب کیا .

کراچی : اردو دنیا ، چھ روپے ، ۱۷۶ ص .

آغاز :

برابری کا تیرے گل نے جب خیال کیا صبا نے مار طمانچے منہ اُس کا لال کیا

{سیّد حیدر بخش حیدری ابن سیّد ابوالحسن دھلی میں پیدا ہوئے کچھ عرصے کے بعد بنارس چلے گئے قاضی عبدالرشید ، مولانا غلام حسین اور سیّد جمعیت علی رضوی سے اخذ فیض کیا ، ۱۲۱۴ ھ تک بنارس میں رہے جب فورٹ ولیم کالج قائم ہوا تو ڈاکٹر گلکرسٹ (م ۱۸۴۱م) نے اُنہیں اپنے پاس کلکتہ بلا لیا قصہ مہر و ماہ ، قصہ لیلی مجنوں ، توتا کہانی، آرائش محفل ، گلزار دانش ترجمہ بہار دانش ، گلدستہ حیدری ، ترجمہ تاریخ نادری ، جامع القوانین اور گل مغفرت آپ کی تصانیف ہیں}.

(۱۶۵۱)دیوان دارالسلام : سیّد محمّد ناظر حسین ناظم

لاهور : رحمانی پریس ،۱۸۹۴م ، ۷۶ ص .

سیّد محمّد اولاد حسین حاتم نے تاریخ کہی :

حضرت ناظم رہیں دنیا میں زندہ تا ابد نظم سے کرتے رہیں ملک سخن کا انتظام

سال تاریخی ہو حاتم بخشش سید پہ دال کہئے یہ دیوان ہے مرغوب دل شاہ انام

(۱۸۹۴م)

نمونہ :

دکھاتا ہے مرقع ذاکر ابن شاہ مردان کا اثر کا آہ کا فریاد کا حسرت کا حرماں کا

(۱۶۵۲)دیوان ثاقب : میرزا ذاکر حسین ثاقب ابن مولانا آغا محمّد عسکری قزلباش

لکھنو : نظامی پریس ،۴۲۴ ص .

آغاز :

اک لب خاموش بن کر شوق گویائی رہا حمد کرتا کون عالم محو یکتائی رہا

ہو نہو یا جرم بازو یا خطا خنجر کی ہے سر تو ایسا تھا کہ جو صرف جبیں سائی رہا

(۱۶۵۳)دیوان ذوق : مولانا محمّد حسین آزاد (م ۱۹۱۰م)

محمّد ابراهیم ذوق (م ۱۸۵۴م ) کی سوانح اور غزلیات و قصائد کے متعلق دلچسپ نوٹ

لاهور : آزاد بکڈپو، ڈیڑھ روپیہ ،۴۰۴ ص .

(۱۶۵۴)دیوان رفیق : شیخ الٰہی بخش رفیق
اس دیوان کے مندرجہ ذیل اور نام بھی ہیں ، نگارستان اُلفت ، دیوان تارا ، شجر بلاغت
لاہور : مطبع کوہ نور ، ۱۳۰۱ھ/۱۸۸۴م ، ۲۳۶ ص .
نمونہ :
بولی صغرا خبر منگا بھیجو جاؤ دادی جی مجھ کو یا بھیجو
خط سوئے نائب خدا بھیجو یہ زبانی میری لکھا بھیجو
یا مجھے کربلا بلا بھیجو یا میری درد کی دوا بھیجو

(۱۶۵۵)دیوان رند/ گلدستہ عشق : سیّد محمّد خان رند
لکھنو : مطبع نولکشور ، ۱۹۳۰م ، ۳۱۶ ص.
نمونہ :
شیر حق واقف خفی و جلی محرم و راز دار لم یزلی
بعد احمد سمجھ علی(ع) کو وصی ورد کر صبح و شام ناد علی (ع)
لوگ بد وضع ہیں زمانے کے آبرو رکھیو اے نبی (ص) کے وصی

(۱۶۵۶)دیوان زکی : سیّد محمّد زکریا خان رضوی زکی
دھلی : مطبع رضوی ، ۱۹۰ ص.
آغاز :
قریب عالم ادراک ہے خطرہ جدائی کا کہ توقیع کن آئینہ ہے شان خود نمائی کا

(۱۶۵۷)دیوان سجاد : میر محمّد سجاد اکبر آبادی ابن میر محمّد عظیم
ڈاکٹر شمیم احمد نے مرتب کیا ، سجاد ، میر تقی میر کے ہم عصر تھے
پٹنہ : بہار اردو اکیڈمی ، ۱۸۱ ص .

(۱۶۵۸)دیوان سیّد : سیّد حسین مشہدی
لکھنو : مطبع صدر مجلس ، ۱۲۹۹ ھ ، ۸۰ ص .
سیّد احمد حسین نے تاریخ تصنیف کہی :
عجب توحید میں دیوان لکھا ہے صدا آتی ہے ہر سو مرحبا کی
جو تاریخ اس کی پوچھی میں نے احمد کہا دل نے اجی رحمت خدا کی(۱۲۹۷ھ)

نمونہ :

اللہ رے وقار و شرف بو تراب(ع) کا محبوب ہے وصی ہے رسالتمآب (ص) کا
اعلی وہ مرتبہ ہے علی(ع) کی جناب کا روشن ہے جس کے گھر سے چراغ آفتاب کا

(۱۶۵۹)دیوان شاد لکھنوی : شیخ محمّد جان شاد (م ۱۸۹۹م)

شیخ حامد حسن نے مرتب کیا ، ابتدا میں مولانا سیّد مرتضی حسین فاضل (م ۱۹۸۷م) کا مقدمہ ہے .

لاهور : علمی پرنٹنگ پریس ، ۱۳۹۰ ھ/ ۱۹۷۰م ، چھ روپے ، ۳۶۰ ص .

نمونہ :

ثنا خواں ہوں اے شاد آل عبا(ع) کا میرے ورد میں خمسہ پنجتن ہے
عشق میں آل محمّد(ص) کے جنوں ہوا ہے شاد پا بہ زنجیر کرے اُلفت سجاد مجھے
سب آل عبا وجہ حسن پیدا ہوئے واحد ہیں جدا جدا بدن پیدا ہوئے
اللہ کی راہ سے ہے ثبوت اعداد اك نور خدا سے پنجتن پیدا ہوئے

(۱۶۶۰)دیوان شاکر جلد دوم : میر قمر الدّین خان شاکر

میر قمر الدّین خان ۱۱۳۷ھ/۱۷۲۴م کو حیدرآباد دکن میں پیدا ہوئے

حیدرآباد دکن : دارالطبع سرکار عالی، ۱۳۵۷ھ ، (۵۳۰+۱۳+۴۲) ص .

(۱۶۶۱)دیوان شاکی : سیّد احمد حسن شاکی باکی فرقانی

سیّد محمّد کرار حسین روحانی نے مرتب کیا .

کانپور :مطبع نامی ،۱۳۲۳ھ،۱۴۵ ص.

آغاز :

اے کلك وقت نعت رسول عرب ہوا سر ہوگا اور نہ تو جو ذرا بے ادب ہوا

(۱۶۶۲)دیوان صابر : عبدالحسین صابر تھاریانی

کراچی : سمن زار پبلی کیشنز ، ۱۰ روپے ، ۳۱۲ ص .

(۱۶۶۳)دیوان صفی/ صحیفة الغزل : مولانا سیّد علی نقی صفی لکھنوی (م ۱۹۵۰م)

لکھنو : سرفراز قومی پریس ،۱۳۷۲ھ، ۱۶۰ ص.

قدیر احمد قدیر نے تاریخ طبع کہی :

حق بجانب ہیں قصیدہ خوان مولانا صفی هند میں ہے جا بجا فیضان مولانا صفی

خدمت اردو ادب میں صرف کردی زندگی علم و فن دونوں پہ ہے احسان مولانا صفی
سینکڑوں نایاب نسخے آج تک محفوظ ہیں ہے کتابوں سے بھرا ایوان مولانا صفی
مصرعہ تاریخ ھجری اب رقم کر دو قدیر منت ممتاز ہے دیوان مولانا صفی
(۱۳۷۲ھ)

آغاز :

غش حور و پری جس پہ وہ دیوانہ ہے اس کا افسوں سے دل آویز تر افسانہ ہے اس کا

(۱۶۶۴) دیوان طباطبائی/صوت تغزّل : مولانا سیّد علی حیدر طباطبائی ناظم (م ۱۹۳۳م)

۲۳۵ غزلیں اور چند رباعیات

حیدرآباد دکن : مکتبہ ابراھیمیہ ، ۱۳۵۱ ھ/۱۹۲۳م ، ۲ روپے ، ۳۲۷ ص .

آغاز :

تیرے جلوے کے آگے اپنی ہستی کو فنا پایا یہ پیغام اجل ہم نے دم قالوا بلی پایان
کیا پائے طلب کو قطع تو دست دعا پایا خدائی بھر سے ہم نے ہاتھ کھینچا تو خدا پایا

(۱۶۶۵) دیوان عبدالرحمن : امیر حمزہ خان شنواری

پشتو زبان کے مقبول صوفی شاعر عبدالرحمن بابا کے دیوان کا منظوم ترجمہ

پشاور : پشتو اکیڈمی ، ۱۹۶۳م ، ۲۸۵ ص.

(۱۶۶۶) دیوان عیاں : سیّد ضیاء الاسلام عیاں جارچوی (م ۱۳۵۳ ھ)

سیّد محمّد صفی نے مرتب کیا .

راولپنڈی :سول اینڈ ملٹری پریس ، ۱۳۷۵ھ/۱۹۵۶م ، ۵ روپے ، ۲۸۴ ص .

آغاز :

راہ اُلفت میں جو فنا نہ ہوا محرم راز کبریانہ ہوا
دل کبھی شکوہ آشنانہ ہوا میں فقط شکر لب کشا نہ ہوا

(۱۶۶۷) دیوان غالب : اسد اللہ خان غالب (م ۱۸۶۹م)

لکھنو : مطبع نامی ، ۱۳۳۲ ھ/۱۹۱۴م ، ۱۱۶ ص .

(۱۶۶۸) دیوان غریب : مرزا کلب حسین خان نادر

فتح گڑھ : مطبع دلکشا ، ۱۲۸۴ ھ

(۱۶۶۹) دیوان فدا : فدا حسین فدا
لکھنو : مطبع نولکشور، ۱۲۸۸ھ/۱۸۷۲م ، ۴۹۰ ص .
محمّد عبدالحی صفا بدایونی نے تاریخ طبع کہی :
ہوا مطبوع جب دیوان فدا کا لطیف و عمدہ و پاکیزہ خوشتر
ہوا مجھ کو بھی بہ ارشاد عالی لکھو تاریخ کوئی تم مقرر
بحسب حکم آں یکتای آفاق خیال مادہ تھا مجھ کو یکسر
سر انصاف سے ہاتف پکارا ہے اس دیوان میں ہر شعر نادر (۱۲۸۸ھ)
نمونہ :
ذرہ کو اپنے مرتبہ ہے آفتاب کا دل ہے مرا مقام غم بو تراب کا
میں خاکسار خاک رہ بو تراب ہوں کچھ غم نہیں ہے مجھ کو زمیں کے عذاب کا
(۱۶۷۰)دیوان فغاں : مرزا اشرف علی فغاں
یہ دیوان اردو و فارسی ہر دو زبان میں ہے سیّد صباح الدّین عبدالرحمن نے مرتب کیا .
کراچی : انجمن ترقی ادب ، ۱۹۵۰م ، ساڑھے تین روپے ، ۲۱۲ ص .
آغاز (اردو) :
شادی و غم سے کہاں خالی ہے بزم روزگار جام اگر ھنستا ہے تو روتا ہے مینا زار زار
(فارسی) :
پسند خاطرم آمد ازیں دنیا و ما فیہا ادائی خندہ ساغر صدائی گریہ مینا
صنم جویاں زہی کوشش زہی جوشش زہی مستی مسلماناں زہی ایماں زہی طالب زہی تقوی
[ مرزا اشرف علی فغاں ولد مرزا علی خان نکتہ شاھجہان آباد میں پیدا ہوئے احمد شاہ کے رضاعی بھائی تھے احمد شاہ کا سال ولادت ۱۱۴۱ ھ ہے ندیم کے شاگرد تھے ھجو گوئی کے مرد میدان تھے ].
(۱۶۷۱)دیوان فیض نشان : والا جاہ بہادر نیشاپوری (م ۱۲۸۹ھ)
۱۲۹۱ ھ کو چھپا (مطلع) .
(۱۶۷۲)دیوان لطف : مرزا علی لطف
ڈاکٹر مرزا اکبر علی بیگ نے مرتب کیا .

حیدرآباد دکن : ادارہ شعر و حکمت ، ۱۹۸۳م ۲۵. روپے ۱۵۲. ص.
{مرزا لطف علی ، میر اور سودا کے ہم عصر تھے علی ابراھیم خان خلیل کے فارسی تذکرے بنام « گلزار ابراھیم » کا اردو میں ترجمہ کرکے ۱۸۰۱م کو گلکرست (م ۱۸۴۱م ) کی خدمت میں پیش کیا جو بہت پسند کیا گیا اور مولوی عبدالحق (م ۱۹۶۱م ) کے مقدمے کے ساتھ « گلشن ھند » کے نام سے ۱۹۰۶م کو رفاہ عام پریس لاھور سے چھپا .
مرزا اکبر علی بیگ ابن مرزا غضنفر علی بیگ ۲۴ ستمبر ۱۹۴۲م کو حیدرآباد دکن میں پیدا ہوئے وہیں سے پی ایچ ڈی کی آپ کی تصانیف حسب ذیل ہیں: مرزا علی لطف حیات اور کارنامے ، دیوان لطف ، محمّد عزیز مرزا - شخصیت حیات اور کارنامے ، تذکرہ گلشن ھند ، محور (ادبی تبصرے) ، نقطہ نگاہ (تنقیدی مضامین) ، مکاتیب عزیز}.

(۱۶۷۳)دیوان مبارك (حصّہ دوم) : واجد علی شاہ بادشاہ
لکھنو : مطبع سلطانی ، ۱۲۸۷ ھ/ ۱۸۹۹م.

(۱۶۷۴)دیوان مجروح : میر مھدی حسن مجروح (م ۱۳۲۱ھ)
لاھور : عبدالعزیز تاجر کتب ، مطبع کریمی لاھور ، ڈیڑھ روپے ، ۲۱۹ ص .
نمونہ :
لیا جب نام ہمنام خدا کا سنا مژدہ حصول مدعا کی
جھکیں سر کیوں نہ یاں گردن کشوں کے یہ در ہے شہسوار لافتی کا
ہوا یہ لحمك لحمی سے ثابت کہ حیدر جز و تن ہے مصطفی کا

(۱۶۷۵)دیوان مخلص : میر باقر مخلص (م ۱۲۰۷ھ)
اصل نام مخلص علی خان تھا مرشد آباد کے رہنے والے تھے یہ دیوان ڈاکٹر عبدالرؤف نے مرتب کیا .
کلکتہ : مغربی بنگال اردو اکیڈمی ، ۱۹۸۲م ، ۱۸روپے ،۲۶۸ ص .
آغاز :
نعت کہنے کی زباں کو میری قدرت ہے کہاں جس کا ہے مداح و عاشق خالق کون و مکاں

(۱۶۷۶)دیوان مسکین :

مدارس : مطبع مظہر العجائب : ۱۲۷۸ھ ، ۹۵ ص

مولانا شمس الدّین فیض نے تاریخ طبع کہی :

فضل حق سے جناب مہدی کا جب مرتب ہوا کلام تمام

اس کی تاریخ فیض نے لکھی ہے بہت خوب جانفزا یہ کلام (۱۹۷۸ھ)

آغاز :

مکتب دل میں جو اس کے حسن کاتبیاں ہوا مطلع ابروئے جاناں مطلع دیوان ہوا

خطّ سبز اس کا بہار چہرہ خنداں ہوا اس غبار خط سے روشن دیدہ گریاں ہوا

مسکین مانگ حضرت مولا سے کچھ مدد میدان علم کے ہیں علی (ع) شہسوار فیض

(۱۶۷۷)دیوان منتخب عالم : سیّد اسماعیل حسین منیر

لاهور : مطبع سعیدی ، ۱۳۲۳ھ ، ۳۲۸ ص .

آغاز :

قصد ہے اے شاهد مضموں اگر توحید کا شانہ کر زلفوں میں بسم اللّٰہ کی تشدید کا

ہے خوشی قربان ہونے کی خدا کی راہ میں نیمچہ درکار ہے مجھ کو ھلال عید کا

(۱۶۷۸)دیوان منتہی : مرزا مسیتا بیگ منتہی

منتہی ، خواجہ حیدر علی آتش (م ۱۸۴۷م ) کے شاگرد تھے

دهلی : مطبع اثنا عشری ، ۱۲آنے .

(۱۶۷۹)دیوان مہر : سیّد آغا علی خان مہر

اردو و فارسی میں :

حیدرآباد دکن ،۱۲۶۳ھ ، ۴۰۱ ص .

میر علی اوسط رشک (م ۱۸۶۷م ) نے تاریخ طبع کہی :

زہی زمانہ کہ دیوان مہر طبع شدہ بطبع نادرہ نظمی مگر چوں آں زیبا

نوشتہ مصرعہ تاریخ طبع دیواں رشک زهی کلام بلیغ و زهی زباں زیبا

نمونہ اردو :

ہے سر دیواں جو پھر حمد نام اللّٰہ کا سامعوںکے منہ سے کیوں نعرہ نہ نکلے واہ کا

چاہئے کہنا بشر کو لیکے نام اللّٰہ کا مقتدائے خلق ہے نائب رسول اللّٰہ کا

(فارسی) :

| | |
|---|---|
| یا رسول عربی نائب رحمان مددی | قبله جن مددی کعبه انسان مددی |
| دشمنم گشته زنان یا شه مردان مددی | حامی دین مددی ناصر ایمان مددی |
| مدد ای سبز قبا زهر جفا می کشدم | زیر تیغ همم ای شاه شهیدان مددی |
| نوح ثانی توئی ای شاه امام خامس | کشتیم آه تباه است بطوفان مددی |
| وسعت آباد جهان تنگ چو زندان گردید | ای امام دو جهان نائب یزدان مددی |
| صبح سادس توئی ای ماه امام سادس | تیره روزم بشب تیره حرمان مددی |
| ہمچو اژدر غم خونخوار خورد جان مرا | موسی من بحق موسی عمران مددی |
| از غلامان توام گرچه ز اولاد توام | یا علی ابن علی شاه خراسان مددی |
| دست من گیر که ناچار شکسته پایم | ای جواد دو جهان حاکم دوران مددی |
| از جفا و ستم خلق بتنگ آمده ام | یا تقی ابن شہنشاه رسولان مددی |
| عسکر غیب بامداد و اعانت بفرست | ای صف آرای صف عسکر ایمان مددی |
| قائم آل نبی (ص) نور خدا صاحب عصر | بر همه خلق توئی حجت برهان مددی |
| ای علمدار حسین ابن علی سبط علی(ع) | مهر در لشکر اعداست پریشان مددی |

۱۶۸۰) دیوان میران شاه :

لدھیانہ : شیخ افضل حسین تاجر کتب، بلالی سٹیم پریس ساڈھورہ ضلع انبالہ ، ۱۰ آنے ، ۱۱۰ ص (ناقص الآخر).

نمونہ :

| | |
|---|---|
| وہ اللہ اکبر ہے خالق ہمارا | وہ کل شی کا ہے کرن ہارا |
| وہی اپنی قدرت سے سب میں سمایا | وہی ہے مقیّد ہے سب سے نیارا |

۱۶۸۱) دیوان میر حسن : میر غلام حسن

لکھنو : مطبع نولکشور ۱۳۳۰ ھ/۱۹۱۲م ، ۱۴۴ ص

نمونہ :

| | |
|---|---|
| کیونکر خدا نہ بخشے گہنہ اس غلام کا | بندہ ہوں دل سے میں تو محمدؐ کے نام کا |
| برحق ہے بعد اس کے وصی اُس کا مرتضی | حق کو نہ مانے جو کوئی ہے وہ حرام کا |
| میں دوستـــدار پنجتن و اهلبیت ہوں | بنـــدہ ہوں جاں نثار ہوں بارہ امـام کا |

(۱۶۸۲)دیوان ناظم : محمدّ یوسف علی خان ناظم والی رامپور
رامپور : مطبع حسنی، ۱۲۷۸ھ،۲۴۶ ص .
منصور علی منصور نے تاریخ کہی :
چہ دیوان نواب یوسف علی خاں　　که جامی فدایش زلیخاش خادم
ز یعقوبی فکر تاریخ گفتم　　چه دلچسپ دیوان موزوں ناظم (۱۲۷۸ ھ)
آغاز :
محتاج نہیں قافلہ آواز درا کا　　سیدھی ہے رہ بتکدہ احسان خدا کا
(۱۶۸۳)دیوان نجفی : محمدّ ہدایت علی خان نجفی (م ۱۳۶۵)
۱۹۲۹م .
(۱۶۸۴)دیوان نصرتی : محمدّ نصرت (م ۱۰۸۵ھ)
جمیل جالبی نے مرتب کیا .
لاہور : قوسین ، ۱۹۷۲م ۴۰ روپے ،۹۳ ص .
(۱۶۸۵)دیوان نواب : نواب کلب علی خان
۱۲۹۷ ھ، ۹۲ ص .
منشی گوبند پرشاد صبا نے تاریخ کہی :
نواب جہاں کلب علی خان بہادر　　اوصاف کمالش بود از نقص منزّہ
دیوان نوی ساخت مرتب که بخوبی　　با مصحف رخسار حسینان بوداشبہ
بنوشت صبا مصرعه سال از پی طبعش　　گل کرد بہار نوی از طبع شہنشہ (۱۲۹۷ ھ)

آغاز :
آرزو ہے تہ خنجر یہی بسمل ہو کر　　کاش یہ بھی میرے پہلو میں رہے دل ہو کر
ایسے غمزوں سے کہیں خون مرا چھپتا ہے　　منہ چھپاتے ہو عبث ناز سے قاتل ہو کر
(۱۶۸۶)دیوان ہریز : مرزا محمدّ ہریز علی ابن محمدّ واجد علی شاہ بادشاہ
کانپور : مطبع نظامی ،۱۲۹۷ھ ،۱۷۲ ص .
منشی عنائت حسین بلگرامی نے تاریخ طبع کہی :
صاحب عالم کا یہ دیوان ہے رشک لالہ زار　　گوہر مضموں جو ہیں اس کے در شہسوار ہیں

کس طرح محبوب اہل دل نہو اُن کا کلام　عاشق آل نبی و حیدر کرار ہیں (۱۲۹۷ ھ)

آغاز :

عقل حیراں ہو گئی محو تماشا ہوگیا　کیا کہوں اک لفظ کن سے خلق کیا کیا ہوگیا
قادر مطلق اسی سے نام اس کا ہوگیا　یہ اُسی پر ختم ہے جو امر چاہا ہو گیا

(۱۶۸۷) دیوان واسطی : مولانا سیّد فضل رسول
لکھنو : مطبع نولکشور ، ۱۲۸۷ ھ، ۲۶۰ ص .
صاحب دیوان کے اُستاد، سیّد مظفر علی خان اسیر (م ۱۸۸۱م) نے تاریخ کہی :

رقم شد چه دیوان ناصر اسیر　مضامین آن جان اهل سخن
بتاریخ او بلبل طبع من　صدا زد گلستان اهل سخن (۱۲۸۷ھ)

نمونه :

سب په ظاہر ہے حال حیدر کا　نقد ایماں ہے مال حیدر کا
نجم ہے خال ، خال حیدر کا　نور ہے بال ، بال حیدر کا
ہے اگر طالب تجلی طور　دیکھ نور جمال حیدر کا
ابن ملجم عجب حرامی تھا　خون سمجھا حلال حیدر کا
واسطی فیض سارے عالم پر　ہے علی الاتصال حیدر کا

(۱۶۸۸) ریاض البحر : شیخ امداد علی بحر (م۱۸۸۲م) شاگرد شیخ امام بخش ناسخ (م ۱۸۳۸م) .
لکھنو : مطبع مصطفائی ، ۱۲۸۵ ھ ، ۲۸۴ ص .
مولانا محمّد انوار حسینؒ سہسوانی تسلیم نے تاریخ طبع کہی :

شد چو دیوان بحر طبع مزید　گشت آبحیات ذکر بحر
الف آب دو به سالش گیر　شد رواں آب بحر فکر بحر (۱۲۸۵ ھ)

نمونه :

بھولوں نہ وظیفہ سحر و شام خدا کا　ہر وقت رہے ورد زباں نام خدا کا
میں نے تجھے پیدا کیا میں ہوں تیرا رازق　سب بندوں کو آیا ہے یہ پیغام خدا کا
بئے آمرزش عصیاں بڑا مجھ کو وسیلہ ہے　علی (ع) کا اور تیرا اور تیری آل امجد کا

کیا ہے چاردہ معصوم کو ہر حال میں حامی ادا ہو بحر سے کیا شکر اس احسان بیحد کا

(۱۶۸۹) ریاض مصنف : مولانا مظفر علی خان اسیر (م۱۸۸۱م)

یہ دیوان گلستان سخن کے حاشیہ پر چھپا ۔

مطبع علوی علی بخش ،۱۲۷۱ھ ، ۵۳۶ ص ۔

ناظم نے تاریخ اختتام دیوان کہی :

یافت ترتیب تازہ دیوانم هر ورق چوں زبانست شکر گزار

نام او خواستم مع التاریخ گفت هاتف خزائن الاشعار (۱۲۷۱ھ)

شیخ مہدی حسن شمشیر نے تاریخ طبع کہی :

چو منشی سلطاں مظفر علی اسیرش تخلّص نظیر ظهیر

بفرمود دیوان اردو دو تا که شرمنده زاں شد جلال اسیر

پی طبع آں طبع شمشیر سال یکایك بگفتنا دو نظم اسیر (۱۲۷۱ھ)

آغاز :

شوق ہے دل کو کسی بے مثل کی تقلید کا گوشہ وحدت ہے گھر آئینہ توحید کا

ہے محمّد سا پیمبر شیر یزداں سا امام شکر کیونکر ہو سکے اللہ کی تائید کا

(۱۶۹۰) ریاض خرّمی : مولانا محمّد باقر

مولانا غلام حسن خرّم ابن مولانا فیض محمّد خوشدل پشاوری کا کلام

لاہور: ہندوستان سٹیم پریس ، ۳۵۲ ص ۔

(۱۶۹۱) سخن بے مثال/ دیوان شاد : محمّد جان شاد

لکھنو : تصویر عالم پریس ، ۱۹۰۱م ، ۸ آنے ، ۱۷۲ ص ۔

آغاز :

سوائے خدا ہے بھروسہ علی(ع) کا نصیری نہیں پر ہوں بندا علی(ع) کا

وہ دل دے خدا جو ہو شیدائے حیدر(ع) وہ آنکھیں جو دکھلائیں جلوا علی(ع) کا

(۱۶۹۲) سرود و خروش : شبیر حسن خان جوش ملیح آبادی (م۱۹۸۲م)

دهلی : منشی گلاب سنگھ اینڈ سنز ، مفید عام پریس دهلی ، ۷ روپے ، ۳۶۸ ص ۔

(۱۶۹۳) سخن باکی : سیّد احمد حسن باکی شاکی قرقانی

کانپور : مطبع نامی ، ۱۳۲۳ ھ ، ۹۴ ص .
آغاز :

طوطی ہوں بوستان ثنائے امیر کا　　بلبل کو داغ ہے میری رنگیں صفیر کا
بحر کرم ہے ہاتھ جناب امیر کا　　سر چشمہ ناخنوں میں ہے ابر مطیر کا

(۱۶۹۴) سرمایہ وصف (جلد اوّل) : نواب محمّد وصی علی خاں وصف لکھنوی
لکھنو : معیار پریس ، ۱۳۳۳ ھ/۱۹۱۶م ، ۷۴ ص .
مولانا سیّد احمد علی بلگرامی نے تاریخ طبع کہی :

مطبوع چوں کلام صفا اُستاد من　　روشن نمود بر سر چرخ آفتاب علم
احمد ز فکر مصرعہ تاریخ ایں نوشت　　گلدستہ خیال نکابت نصاب علم
(۱۹۱۶م)

آغاز :

بیاں کیا وصف ہو اے وصف ذات پاک یزداں کا　　کہ جس کی مدح میں عاجز ہوا یہ نطق انساں کا
نہیں بھکیں گے ارباب طریقت راہ ایماں سے　　اثر کیا کارگر ہو مشعل غول بیاباں کا

(۱۶۹۵) سریلی بانسری : علامہ آرزو لکھنوی
بمبئی :شیخ نذیر احمد مالک کتب خانہ تاج آفس ، قادری پریس بمبئی، ۲۰۰ ص .
آغاز :

جس نے بنا دی بانسری گیت اُسی کے گائے جا　　سانس جہاں تک آئے جائے ایک ہی دھن بجائے جا

(۱۶۹۶)شکایت گردش ایام : مولانا سیّد محمّد کاظم شیفتہ کنتوری
۱۳۰۷ ھ

(۱۶۹۷)شوخی تحریر : سیّد محمّد جعفری (م ۱۹۷۶م)
شروع میں ڈاکٹر فرمان فتح پوری کا مقدمہ
کراچی : مکتبہ دانیال ، ۱۹۸۵م ، ۵ روپے ، ۱۷۶ ص .
آغاز :

پوچھتے ہو مجھ سے کیوں چھپتا نہیں تیرا کلام　　تا کہ یوں آموں کے آم اور گٹھلیوں کے بھی ہوں دام
اور ادب میں بھی معین ہو سکے تیرا کلام　　اور تجھے پہچاننے لگ جائیں ساری خاص و عام

(۱۶۹۸)شیشے کے پیرھن : فارغ بخاری

لاہور :آئینہ ادب ،۱۹۷۱م ، چھ روپے ،۱۷۸ ص .

(۱۶۹۹)صبح صادق : آغا صادق حسین

سر عبدالقادر (م ۱۹۵۰م ) نے دیباچہ لکھا .

لاہور : گلزار عالم پریس ،۵ روپے ، ۲۶۶ ص .

نمونہ :

عقل کہتی ہے کہ پھولوں کی بہاریں لوٹیں — عشق کہتا ہے کہ ذوق خلش خار بھی ہے

عقل کہتی ہے کہ ساحل سے لگا دے کشتی — عشق کہتا ہے مگر قلزم ذخّار بھی ہے

عقل کہتی ہے کہ مذھب کی ضرورت کیا ہے — عشق کہتا ہے یہ اخلاق کا معیار بھی ہے

(۱۷۰۰)عرش و فرش : جوش ملیح آبادی (م ۱۹۸۲م)

بمبئی : کتب خانہ تاج آفس ، ۱۹۶۶م ، ۴ روپے ، ۲۷۲ ص .

آغاز :

کھیل ھاں اے نوع انساں ان سیہ راتوں سے کھیل — آج اگر تو ظلمتوں میں پا بہ جولاں ہے تو کیا

مسکرانے کے لئے بیچین ہے صبح وطن — اور چندے ظلمت شام غریباں ہے تو کیا

(۱۷۰۱)غزالاں تم تو واقف ہو : ادا جعفری

لاہور : مکتبہ فنون ، ۱۹۷۴م ، ۱۰ روپے ، ۱۷۵ ص.

(۱۷۰۲)غنچہ آرزو : میر وزیر علی صبا لکھنوی (م ۱۲۷۱ھ)

مطبع محمدی ، ۱۲۷۲ھ ، ۲۰۰ ص .

میرزا آغا حسن آغا نے تاریخ طبع کہی :

چھپ کر ہوا تیار جو دیوان صبا کا — ہر شعر ہر اک شخص کے دل کو ہوا مرغوب

تاریخ کی آغا کو ہوئی فکر جو پیدا — دی ہاتف غیبی نے ندا خوب و ھمہ خوب (۱۲۷۲ھ)

نمونہ :

آبرو کی جو صفات فقرا سے پیدا — صورت وصل ہوئی ذات خدا سے پیدا

نفس امارہ سے کیوں زیر ہوا جاتا ہے — زور کر روح میں تقلیل غذا سے پیدا

(۱۷.۳)فغان آرزو : انوار حسین آرزو لکھنوی
حیدرآباد دکن : سیّد عبدالرزاق بک سیلر اینڈ پبلشر، ۱۹۴۵م ، سوا تین روپے ، ۲۷۲ص .
نمونہ :
آکے قاصد نے کہا جو وہی اکثر نکلا    نامہ بر سمجھے تھے ہم وہ تو پیمبر نکلا

(۱۷.۴)قطب مشتری : ملا وجھی
ملا وجھی ، سلطان عبداللہ قطب شاہ کے درباری شاعرتھے اس کتاب کا سال تصنیف ۱۰۱۸ ھ ہے
کراچی : انجمن ترقی اردو ،۱۹۵۳م ، پونے چار روپے ، (۲۲+ ۹۶)ص.
نمونہ :
توں اول توں آخر تو قادرا ہے    توں مالك توں باطن توں ظاھرا ہے

(۱۷.۵) کاکل پریشاں / نظم نامور : محمّد واجد علی شاہ بادشاہ اختر
۱۲۸۷ ھ

(۱۷.۶) کرشمہ گاہ سخن /زبان حال : حکیم سیّد ضامن علی جلال لکھنوی
لکھنو : مطبع فیض محمّدی ، ۱۳۰۲ ھ، ۲۲۸ ص .
جلال نے اس کی تکمیل ۱۲۸۴ ھ کو کی اور خود تاریخ کہی :
کند رفع پریشاں خاطری ھا    زھی مجموعہ اشعار تازہ
جلال ایں است سال ختم دیوان    گل گلدستہ افکار تازہ (۱۲۸۴ھ)
سیّد ذاکر حسین یاس نے قطعہ تاریخ طبع کہا :
چہ اُستاد من گفت دیوان ثانی    کہ مملوست آں از مضامین عالی
چنیں زد رقم یاس تاریخ طبعش    جواب گلستان نازك خیالی (۱۳۰۲ھ)
نمونہ :
دم عیسی نے ہر سو دم بھرا ہے عشق احمد کا    کلیم اللہ بھی پڑھتے رہے کلمہ محمّد کا

(۱۷.۷)کلام شاد (حصّہ اوّل) : مولانا سیّد علی محمّد شاد (م ۱۹۲۷م)
پٹنہ :انجمن ترقی اردو ، ۲ روپے ، ۱۶۰ ص

آغاز :

کلید اشعار دلکش ، قفل معنی ذھن انسان کا
انہیں شعروں سے کھل جاتا ہے ذوق ارباب عرفان کا

(۱۷۰۸)کلام منظر (حصّہ اوّل) : میر منظور حسین عرف محمّد ابراھیم زیدی

پنجاب : زیدی ملز .

آغاز :

ہے زبان خاموش قاصر ہے دماغ کس جگہ ڈھونڈیں نہیں کوئی سراغ
کیا کریں اور کیا کریں حمد و ثنا کیا شہ خاور کو دکھلائیں چراغ

(۱۷۰۹)کلیات سیّد انشاء اللّٰہ خان : سیّد انشاء اللّٰہ خان (م۱۸۱۷م)

(i) دھلی : مطبع اردو اخبار ،۱۲۷۱ھ/۱۸۵۵م ، ۲۴۰ ص .

(ii) لکھنو : مطبع نولکشور ، ۱۲۹۳ھ/۱۸۷۶م ، ۴۵۰ ص.

اس ایڈیشن میں شرح مائة عامل اور مثنوی مرغنامہ بھی ہے

(۱۷۱۰)کلیات بیخود : علامہ سیّد محمود احمد بیخود موھانی (م ۱۹۴۰م)

اردو و فارسی کلام کا مجموعہ

لکھنو ، ۱۹۴۲م ، ڈھائی روپے ،۲۲۴ ص .

نمونہ (اردو ) :

جوھر تیرے جہاں پہ کھلے ابتلا کے بعد تھا تجھ کو انتظار بلا ھر بلا کے بعد
کہتی تھی ذوالفقار تیری ھر وفا کے بعد تو نے کیا جہاد شہ لا فتی کے بعد
سو جان سے فدا تھے نبی کیوں حسین پر عقدہ کھلا یہ معرکہ کربلا کے بعد
حیران تھی خلق معنی خلق عظیم میں ٹوٹا طلسم قتل امام ھدی کے بعد

(فارسی) :

بر صبر و ثبات او امامت نازد بر ذات صفات او رسالت نازد
ھم زندگیش چناں و ھم مرگ چنیں بر مرگ و حیات او قیامت نازد

[علامہ سیّد محمود احمد بیخود موھانی ایم اے پروفیسر شیعہ کالج لکھنو ۱۸۸۳م کو موھان ضلع اناؤ میں پیدا ہوئے مولانا محمّد خان سے گلستان ، بوستان ، سکندرنامہ پڑھا بعد ازاں منشی فاضل و ایم اے کے امتحانات پاس

کئے ۲۷ نومبر ۱۹۴۰م کو واصل بحق ہوئے اور حیدر گنج کربلائے منشی فضل حسن خان لکھنو میں دفن ہوئے .

تصانیف : گنجینہ تحقیق ، منظر آئینہ ، جوھر ادب اور شرح غالب}.

(۱۷۱۱)کلیات پطرس : اے ایس پطرس(م ۱۹۵۸م)

لاھور :مکتبہ شعر و ادب ، ۱۲۵ روپے ، ۸۰۰ ص .

(۱۷۱۲)کلیات حسرت : جعفر علی حسرت دھلوی ثم لکھنوی (م ۱۷۹۱م)

لکھنو : ادارہ فروغ اردو ، ۱۹۶۶م ، ۱۲ روپے ، ۵۶۸ ص .

{ جعفر علی حسرت ابن میاں ابوالخیر عطار دھلی میں پیدا ہوئے ۱۱۷۹ھ /۱۷۶۵م کے بعد بنارس چلے گئے فارسی میں مرزا فاخر مکیں اور اردو میں رائے سرب سکھ دیوانہ کے شاگرد تھے اور خود اُن کے شاگرد شیخ قلندر بخش جراءت شاہ قدرت اللہ قدرت ، نواب محبت خان محبت اور خواجہ حسن لکھنوی تھے ۱۲۰۶ھ/۱۷۹۱م کو وفات پائی}.

(۱۷۱۳)کلیات زکی : مولانا مھدی علی خان زکی

لکھنو : مطبع نولکشور ، ۳۵۴ ص .

آغاز :

حمد اور نعت جو ہے تاج سر عنواں کا — مطلع نور یہ مطلع ہے میرے دیواں کا

اُمت ختم رسل میں یہ کیا فخر عطا — کہ دیا فضل مجھے حُبِّ شہ مرداں کا

(۱۷۱۴) کلّیات راقم : خواجہ قمر الدّین راقم

(۱۷۱۵) کلیات سلطان محمّد قلی قطب شاہ : محمّد قلی قطب شاہ (م ۱۰۲۰ھ)

گولکنڈہ کے پانچویں تاجدار سلطان محمّد قلی قطب شاہ(م ۱۰۲۰ھ) کا اردو کلام .

حیدرآباد دکن :مکتبہ ابراھیمیہ ، ۱۳۵۹ ھ/ ۱۹۴۰م ، دس روپے،۱۰۶۸ ص.

(۱۷۱۶)کلیات شاھی : سلطان عادل شاہ ثانی شاھی (م ۶۷۲ م)

مقدمہ از مبارزالدّین رفعت .

علی گڑھ : انجمن ترقی اردو ،۱۹۶۲م ، تین روپے ، ۲۳۵ ص .

نمونہ :

آرے کلال مج کون پیالا پلامیا کا تا مست ہو کے دیکھوں مکڑا علی پیا کا

(۱۷۱۷)کلیات صبا : میر وزیر علی صبا (م ۱۲۷۱ھ)

لکھنو : مطبع نامی ، ۱۵۲ ص .

نمونہ :

قلم کیجئے گر نیستان تمام نہ ہو مدحت شیر یزدان تمام

علی(ع) نیّر آسمان شرف علی(ع) آسمان جہان شرف

علی(ع) رونق ملّت احمدی علی(ع)ضیغم بیشہ سرمدی

(۱۷۱۸)کلیات صفدر : نواب محمّد صفدر علی خان رامپوری

لکھنو : مطبع نولکشور ،۱۹۰۱م ، ۵۵۷ ص .

نمونہ :

بمنام خدا کے ہیں یہ رتبہ ہے علی(ع) کا بندہ جو خدا کا ہے وہ بندا ہے علی(ع) کا

بمنام خدا دست خدا شیر خدا ہیں کیا جانے کوئی مرتبہ کیا کیا ہے علی(ع) کا

کعبہ میں ولادت ہوئی مسجد میں شہادت آغاز بھی انجام بھی اچھا ہے علی(ع) کا

(۱۷۱۹)کلیات ظفر (جلد اوّل ) : سراج الدّین ظفر(م۱۸۶۹م)

لاهور : سنگ میل پبلی کیشنز ، ۱۹۶۸م ، ۱۵ روپے ،۵۴۴ ص .

(۱۷۲۰)کلیات ظفر (جلد دوم) : سراج الدّین ظفر (م۱۸۶۹م)

لاهور : سنگ میل پبلی کیشنز ، ۱۹۶۶م ، ۱۰روپے ، ۲۷۹ ص .

(۱۷۲۱)کلیات قدر : سیّد غلام حسنین قدر بلگرامی (م ۱۳۰۱ھ)

آگرہ : مطبع مفید عام ، ۱۳۰۸ھ/۱۸۹۱م ، ۴۱۷ ص .

آغاز :

علی کا بندہ یکتا علی ابن ابیطالب (ع) وصی مصطفی حقّا علی ابن ابیطالب (ع)

انیس و شوهر زهرا علی ابن ابیطالب (ع) پدر شبیر(ع) و شبّر(ع) کا علی ابن بیطالب

شجاع لا فتی الأ علی ابن ابیطالب(ع)

(۱۷۲۲)کلیات میر : میر تقی میر (م۱۲۲۵ھ)

کانپور : مطبع نولکشور ، ۱۳۳۵ھ/۱۹۱۶م ، ۶۴۵ ص .

محمّد حامد علی خان حامد شاہ آبادی نے تاریخ طبع کہی :

کلیات مقتدائی شاعران مطبوع شد | با ہزاران حسن و خوبی با ہزاران زین و زیب
بر بیاض حل پی تاریخ سال انطباع | خامہ حامد رقم واہ چہ نظم دلفریب

(۱۳۳۵ ھ)

(۱۷۲۳) کلیات ناز : میر علی نواز ناز خیرپوری (م ۱۹۳۵م)

میر علی نواز خان ناز سابق ریاست خیرپور سندھ کے فرمانروا

خیرپور میرس ، ۱۹۶۶م، ۳۱۴ ص .

آغاز :

ناقص سے کیا بیان ہو یا رب کمال تیرا | خورشید و ماہ میں ہے جاہ و جلال تیرا
زنّار و سبحہ دونوں وابستہ ھمدگر ہیں | پھیلا ہوا ہے سارے عالم میں جال تیرا

(۱۷۲۴) کیف و سرور : سیّد زاھد حسین اسرار

مقدمہ از سیّد عبدالحمید عظیم آبادی

لاھور : الامان پرنٹنگ پریس ، ۱۳۷۵ ھ، سوا روپیہ ، ۸۶ ص .

(۱۷۲۵) گل رعنا : اسد اللہ خان غالب(م۱۸۶۹م)

قیام کلکتہ کے دوران غالب نے اپنے اردو فارسی کلام کا انتخاب کیا اس مجموعے کا نام «گل رعنا » رکھّا .

پروفیسر سیّد وزیر الحسن عابدی (م ۱۹۷۹م ) کی تحقیق و تصحیح کے ساتھ شائع ہوئی.

لاھور : ادارہ تحقیقات پاکستان ، ۱۹۶۹م ، ۱۸روپے ، ۳۵۷ ص .

(۱۷۲۶) گلزار تعشق / دیوان حضرت تعشق :تعشقؔ

لکھنو : صادق پریس ، ۱۹۲۸م ، ۴۰ ص .

(۱۷۲۷) گلستان رشید : سیّد مصطفی میرزا عرف پیارے صاحب رشید (م ۱۳۲۶ھ)

لکھنو: انجمن محافظ اردو ، ۱۹۵۱م ، ڈھائی روپے ، ۱۴۴ ص .

آغاز :

جان کھوئی عشق کرکے اُس ستم ایجاد کا | کیوں رشید اب کیا ارادہ ہے دل ناشاد کا
تیز کرتا ہے چھری قصد اور ہے صیاد کا | اے اسیران قفس وقت آگیا فریاد کا

(۱۷۲۸)گلستان سخن : مظفر علی خان اسیر (م۱۸۸۱م)
مطبع علوی علی بخش خان ، ۱۲۷۱ ھ، ۵۳۶ ص.
آغاز :
حصن حصین ہے ذکر جناب امیر کا جوشن ہے نام پاک صغیر و کبیر کا
قول علی حدیث پیمبر سے کم نہیں فرمان پادشاہ ہے شُقّہ وزیر کا
(۱۷۲۹)گلشن مُنّنْ : مرزا فدا علی منّن لکھنوی
لکھنو ، ۴ آنے ، ۳۲ ص.
(۱۷۳۰)گل کدہ : مرزا محمّد ہادی عزیز لکھنوی (م ۱۹۳۵م)
لکھنو : صدیق بکڈپو ،۱۹۳۱م ، چار روپے ، ۱۶۰ص .
(۱۷۳۱)گنجینہ : مرزا واجد حسین یاس یگانہ چنگیزی
لاهور : قومی دارالاشاعت .
(۱۷۳۲)گوشہ قفس : مقصود حسین جعفری
راولپنڈی : بزم فکر و ادب ،۱۹۸۲م ، ۳۰ روپے ، ۱۹۲ص .
(۱۷۳۳)مخبر عشق : مولانا میر محمّد علی موسوی رنج
حیدرآباد دکن: مطبع نامی عزیز ، ۱۳۱۲ھ، ۲۳۵ ص .
آغاز :
مجھ کو پہچانتے ہیں جانتے ہیں سب تیرا میرا مالك ہے تو بندہ ہوں میں یارب تیرا
آدم و جن و ملك حور و پری و حش و طیور نام ہر وقت لیا کرتے ہیں یہ سب تیرا
(۱۷۳۴)مرغوب جہاں : سیّد تجمل حسین رضوی تجمل گونڈوی
لکھنو : مطبع نولکشور ، ۱۳۰۷ھ/ ۱۸۹۰م ، ۴۱۶ ص .
نمونہ :
دھن برکشایم بمدح علی(ع) وصی بلا فصل بعد نبی
ثنائی ائمہ کنم آشکار کہ ہستند شان حجّت کردگار

---

یا علی یا ایلیاہ یا مرتضی(ع) اے نبی(ص) کے بعد دیں کے پیشوا

(۱۷۳۵)مزامیر (جلد اوّل) نواب جعفر علی خان اثر لکھنوی
میر تقی میر کے کلام کا انتخاب
دھلی : کتابی دنیا ، ۱۹۴۷م ، ۴ روپے ، ۲۷۷ ص.
(۱۷۳۶)مزامیر (حصّہ دوم ) : اثر لکھنوی
ڈھائی روپے .
(۱۷۳۷)مصباح النظم : مرزا علی محمّد خان جنون
لکھنو : مطبع اثنا عشری ، ۱۳۰۴ ھ، ۲۹۴ ص .
آغاز :

زباں اقرار پہلے چاہئے خالق کی وحدت کا پھر اُس کو بعد محبوب الٰہی کی رسالت کا
شب معراج حضرت کو جو قرب حق ہوا حاصل بجز حیدر نہ تھا کوئی شریک حال خلوت کا

(۱۷۳۸)مضراب : راجہ مہدی علی خان
دھلی : ساقی بکڈپو ، ۱۹۴۵م ، ڈیڑھ روپیہ ، ۲۴۰ ص .
(۱۷۳۹) مضمونہائے دلکش /خیالات بیمثال : حکیم سیّد ضامن علی جلال
لکھنو : انوری پریس ، ۱۳۰۶ ھ، ۹۶ ص .
آغاز :

طالب ہیں سبھی جس کے وہ محبوب ہے میرا معشوق بھی عاشق ہیں وہ محبوب ہے میرا

(۱۷۴۰)مظہر عشق : خواجہ ارشد علی خان قلق
خواجہ صاحب محمّد وزیر کے شاگرد تھے
کانپور : مطبع نولکشور ، ۱۹۱۱م ، ۲۰۲ ص .
نمونہ :

ہوا آغاز و انجام اس طرح سے نظم خلقت کا نبی(ص) مقطع رسالت کا علی(ع) مطلع امامت کا

(۱۷۴۱)معیار نظم : میر علی حسن اشک
حیدر آباد دکن: مطبع سیّدی ، ۱۳۱۱ ھ، ۳۱۶ ص .
سیّد باقر الموسوی کاشف نے تاریخ طبع کہی :

شاعر نامدار حضرت اشک صاحب باوقار و با تمکیں
شہرہ شاعراں ز پر تو او چوں جلا ذرہ راز مہر مبیں

بنگر او را در همه شعراء ماهتابی میان انجم بین
سن هجری بگفت کاشف زار در شهوار بحر اشک به بیں

نمونہ :

کیا کرے لیکر وہ تخت و تاج کیکاؤس کا بندہ درگاہ ہو جو بادشاہ طوس کا
ہے مئے حب علی سے اپنے دل کا پُر ایاغ قلب دشمن میں ہے عالم شیشہ معکوس کا

(۱۷۴۲)منتخب العالم : منیر شکوہ آبادی
رامپور : مطبع سعیدی ، ۱۳۲۳ ھ.

(۱۷۴۳)نتائج الذهن و فیضان الفکر : محمّد مهدی علی خان قبول
لکھنو : مطبع سلطانی ، ۱۲۷۲ھ ، ۵۶۴ ص .
اصغر علی خان نسیم دهلوی نے تاریخ کہی :.

خواهش تاریخ شده جلوه گر یاس نموده ز دل من سفر
خواستم و مژده کلامش بداد باش ز عم من سخن اوستاد (۱۲۷۲ ھ)

نمونہ :

اے دل نجف شاہ ھدا دور نہیں اُس تختے سے جنت کی فضا دور نہیں
وہ راہ ملی تجھے تو مل جائے علی (ع) مل جائے علی(ع) تو پھر خدا دور نہیں

(۱۷۴۴)نشتر یاس : مرزا واجد حسین یاس یگانہ چنگیزی لکھنوی
۱۹۱۴م.

(۱۷۴۵) نظم دلفروز المعروف به دیوان انور : سیّد شجاع الدین حسین امراؤ مرزا انوری
اُستاد بہادر شاہ ظفر
لاهور : مطبع رفاہِ عام ، ۱۸۹۹م ،۱۲ آنے ،۱۶۴ ص .

نمونہ :

گریہ سے غصّہ اُن کا مٹایا نہ جائیگا شعلہ بھڑک اُٹھا ہے بجھایا نہ جائیگا
مرجائیں گے جو درد اُٹھایا نہ جائیگا اُلفت کے مرتبے کو گھٹایا نہ جائیگا
ان سب کو خون کرکے نکالیں گے آنکھ سے سینہ میں حسرتوں کو بٹھایا نہ جائیگا
انور طلب کریں گے ہم اک قلزم شراب ساقی کے حوصلے کو گھٹایا نہ جائیگا

(۱۷۴۶)نظم رنگیں ادا / ذوق کمال : حکیم سیّد محمّد مہدی کمال
لکھنو : قومی پریس ، ۱۳۲۶ ھ ، ۴۸ ص .
حکیم عبدالرحیم ظامی نے تاریخ طبع کہی :
کمال سخن جوہر انتخاب — فصاحت بلاغت کا حاصل کمال
لکھا طبع کا سال ظامی نے یہ — چھپا منتخب ہوکے کامل کلام
(۱۳۲۶ھ)

آغاز:
دل کو مٹنے کا حوصلہ نہ ہوا — دل گم گشتہ رہنما نہ ہوا
رکھدیا سینے پہ کسی نے جو ہاتھ — درد کم ہو گیا سوا نہ ہوا

(۱۷۴۷) نظم سفیر : میر شائق حسین سفیر
حیدرآباد دکن : رزاق پریس ، ۱۳۴۱ھ.

(۱۷۴۸) نظم منیر : منیر شکوہ آبادی
رامپور : مطبع سعیدی ، ۱۲۹۶ ھ

(۱۷۴۹)نظم ناظم : نواب میر علی خان ناظم
۱۳۲۸ ھ.

(۱۷۵۰)نظم نام آور : واجد علی شاہ بادشاہ
کلکتہ : مطبع سلطانی ، ۱۲۸۷ ھ ، ۳۰۶ ص

(۱۷۵۱)نظم نگاریں : حکیم سیّد ضامن علی جلال لکھنوی
لکھنو : تصویر عالم پریس ، ۱۳۲۰ ھ ، ۲۰۸ ص.
سیّد سلطان علی خان شرر نے تاریخ طبع کہی :
چار میں دیوان اوستادی جلال — واہ چہ دارد لفظ و معنی دلپذیر
حبّذا ہر مطلع نورانیش — ہست رشك مطلع مہر منیر
ہر کہ ابیاتش بخواند در دلش — چوں خیال یار باشد جائیگیر
سطرہائش ہمچو زلف مہوشاں — میکند دلہائی مشتاقاں اسیر
ایں گلستان مضامین از ازل — در جہاں گاہی ندیدہ چرخ پیر
بحر ذخّار است اندر کوزہ — چند اوراقش دران مضمون کثیر

